وکاشف الاسرار الصلوة والسلام علیک یا نور الانوار الصلوة والسلام علیک یا معدن الاسرار الصلوة والسلام علیک یا کاشف الاستار الصلوة والسلام علیک یا کاشف الاسرار اکشف عنی، اکشف قلبی اکشف صدری یا کاشف الاسرار یا رسول الله خذ بیدی اعنی واغثنی یا صادق صدق قولک من عسرت علیه حاجة فلیکثر بالصلوة علی فانها تکشف الهموم والغموم والکرب وتکثر الارزاق وتقضی الحوائج یا قاضی الحاجات وصلی الله علیک وعلیهم اجمعین.

## کشف ملاقات مرشداں

اس کلام کو سونے سے قبل ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ چند روز کی تلاوت سے جس بزرگ یا پیر و مرشد سے ملاقات مقصود ہو انشاء اللہ ملاقات ہوگی اور مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔ وہ کلام یہ ہے۔

تقلبنی ولا تردد سوالی اغثنی مرشد عمدا بحالی

## کاشفات حجابٔ

چند عملیات و معمولات وہ تحریر کرتا ہوں جو عاملین اور کشف کے شائقین کیلئے ضروری ہیں جو عملیات کشف حجاب بنتے ہیں اور رکاوٹ وتساہل وعقیدہ کی کمزوری کا باعث بنتے ہیں اور جو عملیات دل سے شکوک وشبہات وحجابات کی علامات کو دور کرتے ہیں۔

**اول طریقہ:** الحمد شریف پوری کو پاک و صاف چینی کے برتن پر لکھے اور دھو کر پئے یا پلائے۔ اس شخص کو جس کے دل میں شک ولرزہ ہو اور عقیدہ کمزور ہو، سات روز پلائیں، صبح نہار منہ (بغیر کچھ کھائے پئے) انشاء اللہ شک ولرزہ دور ہوگا۔ یقین کامل ہوگا۔

دوسرا طریقہ: بسم اللہ الرحمن الرحیم ط الصابرین و الصادقین و القانتین والمنفقین و المستغفرین باالاسحار، شھد اللہ انہ لا الہ الا اللہ و الملئکۃ والو العلم قائما بالقسط قف لا الہ الا ھو العزیز الحکیم ط ان الدین عند اللہ الاسلام ط وما اختلف الذین اوتو الکتب الا من بعد ماجاء ھم العلم بغیا بینھم ط ومن یکفر بایات اللہ فان اللہ سریع الحساب ط

ان آیات شریفہ کو سات مرتبہ پڑھ کر سبز پتوں کے رس پر دم کرے اور سات روز تک پیئے۔ انشاء اللہ یقین کامل ہوگا اور شک دلرزہ دور ہوگا۔ عقیدہ درست و نیک ہوگا۔ دینداری میں اخلاص پیدا ہوگا، دل کا زنگ دور ہو کر روحانیت میں عروج پیدا ہوگا۔ اور کشف کے حصول کیلئے راستہ ہموار ہوگا۔

تیسرا طریقہ: ایمان کو قوی کرنے کیلئے، دل کی سختی کو دور کرنے کے واسطے، اگر کسی کے دل میں شک یا حجاب یا حادث ہو یا کوئی حادث ہو یا کوئی رسوم اہل کتاب یہود و نصاریٰ کی دل میں پیوست ہو اس کو نکالنے کیلئے ان آیات شریفہ کو کام میں لائے۔ انشاء اللہ۔

ایمان قوی ہوگا، حجاب دور ہوگا اور دل سے سختی دور ہوگی۔ یہود و نصاریٰ کی رسوم کا تردد واشکال دفع ہوگا۔ اور شغل کشف میں دسترس حاصل ہوگی۔ اول تین دن روزہ رکھے (شنبہ، یکشنبہ، دوشنبہ) اور شیرینی سے روزہ افطار کرے بعد شب پنجشنبہ کو بعد نماز عشاء بارہ رکعت نوافل پڑھے۔ بعد سلام تسبیح پڑھے۔ سبحان اللہ و الحمد اللہ دس مرتبہ پڑھے۔ درود شریف دس مرتبہ پڑھے۔ پھر استغفار دس مرتبہ پڑھے۔ اور اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم۔ اٹھارہ مرتبہ پڑھے اور مندرجہ ذیل آیات شریفہ کو چینی کے برتن میں لکھے اور صبح نہار منہ، دھو کر پیئے وہ آیات شریفہ یہ ہیں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم. یا یھا الناس قد جائکم الرسول بالحق من ربکم فامنوا خیر الکم وان تکفروا فان للہ ما فی

السموت والارض وكان الله عليما حكيما. یا هل الکتاب لا تغللو فی دینکم ولا تقولوا علی الله الا لحق ط انما المسیح ابن مریم رسول الله وکلمته ط القاها الی مریم وروح منه فامنوا با الله ورسوله ولا تقولو ثلثة ط انتهوا خیر الکم انما الله اله قاحد ط سبحنه ان یکون له ولد ط له ما فی السموت وما فی الارض وکفی با الله وکیلا.

**چوتھا طریقہ:** سلسلہ چشتیہ وسلسلہ قادریہ کے بزرگان دین سے یہ طریقہ منقول ہے کہ جب کوئی شخص چاہے کہ ایمان قوی ہووے اور دل کے اوپر سے حجابات ظلمات دور ہوں اور دل کی سختی دور ہو اور اخلاص و پاکیزگی اور حلال روزی میسر آئے اور زہد و قناعت اور صبر و شکر حاصل ہووے اور شغل کشف میں عروج حاصل ہو تو چاہیے کہ "سورہ غاشیہ" پوری مشک و زعفران سے لکھے (چینی کے برتن میں) یا ایک بیری کی لکڑی لاوے اور اس کو صاف مسطح کرے یعنی رندا وے اور اس پر لکھ کر سات روز متواتر چاٹے۔ انشاء اللہ مقصد دلی حاصل ہو گا۔ اور حاجات دور ہوں گے۔"

**پانچواں طریقہ:** حجابات کو دور کرنے اور زہد و قناعت حاصل کرنے اور پارسائی اور بلندی اقبال حاصل کرنے اور کشف کا باب کھلنے کیلئے ان آیات شریفہ کو صبح بعد نماز فجر داہنے ہاتھ کی ہتھیلی پر لکھے اور نہار منہ چاٹے سات روز متواتر یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ کشف کا باب کھلے اور دل کی سختی دور ہووے۔ اور صبر و قناعت کا حصول ہووے اور اوپر جمیع مسلمانوں کے رحمت حاصل ہو۔ وہ آیات یہ ہیں۔"

بسم الله الرحمن الرحیم ولله ملک السموت والارض وما بینهما والیه المصیر ط یاهل الکتاب قد جائکم رسولنا یبین لکم علی فترة من الرسل ان تقولوا ماجائنا من بشیر ولا نذیر فقد جائکم بشیر ونذیر. والله علی کل

شیء ط واذ قال موسیٰ لقومہ اذکروا نعمۃ اللہ علیکم اذ جعل انبیاء وجعلکم ملکوکا واتکم مالم یوت احدا من العالمین ط یا قوم ادخلو الارض المقدسۃ التی کتب اللہ لکم ولا ترقد واعلی ادبارکم فتنقلبوا اخسرین ط

مندرجہ بالا پانچ طریقے جو مذکور ہوئے ہیں، عمل کشف وشغل کشف وکرامات میں از حد ضروری ہیں۔ کشف کے معنی ہی پردہ اٹھانے کے ہیں۔ دل پر اگر ظلمات کے حجابات پڑے ہوں گے تو کچھ بھی انکشاف ہونا ناممکن ہوگا اس لئے عاملین کشف کو لازم ہے کہ پہلے دل کو حجابات سے صاف کرے اور ایمان کو قوی کرے اور عقیدہ درست اور مضبوط بنائے اور ترددات کو دل سے دور کرے انشاء اللہ بہت جلد شغل کشف میں اعلیٰ مرتبہ ہوگا۔"

مفرد حرفوں کے خواص جہاں تک ہمارا خیال ہے آج تک کسی مطبوعہ کتاب میں نہیں دیکھے گئے نہ اس کتاب چشمہ فیض میں کسی مطبوعہ کتاب سے کوئی لفظ لکھا گیا کیونکہ جس عمل کا ہمیں خود علم نہیں کہ وہ کیسا ہے اسے کس اعتبار اور بھروسہ پر دنیا کے سامنے پیش کیا جائے۔ اس میں صرف وہی چیزیں درج ہیں جو ہمارے اپنے خاندان میں ہمیشہ زیر عمل رہی ہیں اور انہی مستند چیزوں میں معشرات کے خواص بھی شامل ہیں جو حسب ذیل ہیں۔

# الف

## روز جمعہ

(۱) جمعہ کی رات کو گیارہ بار الف لکھ کر اپنے ساتھ رکھو۔ اس کے بعد بادشاہ وائسرائے، گورنر یا کسی حاکم کے پاس جاؤ وہ تمہاری عزت کرے گا تم ان کی نظروں میں معزز ہو گے۔ دل میں نرمی اور روشنی پیدا ہوگی۔ دل سے تردد اور شبہات دور ہوں گے۔ ہر قابل پذیرائی حاجت پوری ہوگی لیکن لکھتے وقت ان دو ناموں کو متواتر پڑھتے رہو۔ یا سبحان یا الہ

# ب

# روز یکشنبہ

(۲) یکشنبہ کے روز بارہ بار ب لکھو پڑھتے ہوئے چاند کا زمانہ ہو اور جو شخص متکبر مغرور اور لوگوں کو ستاتے والا ہو اس کا غرور توڑنے اور لوگوں کو اس کے ظلم سے محفوظ رکھنے کے لئے اور اس کے دل میں ظلم کی جگہ رحم اور ہمدردی پیدا کرنے کے لئے اس متکبر اور ظالم شخص کے مکان میں کسی مناسب جگہ (عمل ب کو دفن کر دو تا کہ اس کا ظلم ٹوٹ جائے اور وہ رحمدل بن جائے۔
اگر کسی سے دوستی کرنی چاہو تو ایسے وقت جبکہ وہ باتیں کر رہا ہو بارہ (ب) لکھ کر اپنے پاس رکھ لو وہ شخص عزیز دوست بن جائے گا۔
اور اگر کسی مریض کو صحت نہیں ہوتی تو یہی (ب ۱۲ عدد) چینی کے پیالے میں لکھو اور پانی سے دھو کر مریض کو پلاؤ یا اس نقش شدہ پیالے میں دوا مریض کو پلاؤ شفا پائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ ب لکھتے وقت یہ نام کثرت سے پڑھو یا حی۔ یا اللہ۔ یا رحمٰن

# ت

# روز چہار شنبہ

(۳) چہار شنبہ کے دن چار سو دس ت لکھو جس وقت کہ سورج ڈوب رہا ہو۔ اس کے کھانے سے دل کی کدورتیں دور ہوں گی حافظہ ترقی کرے گا۔ علم حاصل ہوگا۔ جو سبق یاد کیا جائے گا۔ فراموش نہ ہوگا۔ (بچوں اور طالب علم لڑکوں کیلئے بہت مفید ہے)
اگر کوئی چیز گم ہوگئی ہے تو لکھ کر قرآن میں رکھو، لکھتے وقت یہ نام کثرت سے متواتر زبان پر جاری رہیں۔ یا قیوم یا واحد.

## ث

## روز سہ شنبہ

(۴) سہ شنبہ کے دن بوقت زوال (یعنی جب آفتاب نصف النہار سے گزر رہا ہو) پانچ سو ث لکھو اور گھر کی دیوار میں لٹکا دو۔ جو کام شروع کرو گے اس میں متزلزل نہ ہو گے اور ثابت قدم رہو گے۔

اگر کسی عورت کا شوہر ناراض ہو گیا ہو اور بات نہ کرتا ہو تو اسے چاہئے کہ اپنے شوہر کو (پانچ سو ث بطور تعویذ) لکھ کر پانی کے پیالے میں شوہر کو پلا دے آپس میں صلح ہو جائے گی۔ اور آئندہ کبھی جنگ نہ ہو گی لکھتے وقت ان ناموں کو برابر پڑھنا چاہئے۔ یا دائم یا حمید۔

## ج

## روز سہ شنبہ

(۵) سہ شنبہ کے دن طلوع آفتاب کے وقت ترپن (۵۳) ج لکھ کر اپنے پاس لکھ کر اپنے پاس محفوظ رکھو۔ حاسد لوگوں کی زبان اس کے مال اور کام پر بند ہو جائے گی دشمن مائل بدوستی ہو جائیں گے۔ تمام جائز خواہشیں اور حاجتیں پوری ہوں گی۔ عمر میں برکت ہو گی۔ لکھتے وقت یہ دو نام کثرت سے پڑھو۔ یا بار یا کبیر۔

## ح

## روز پنجشنبہ

(۶) شب پنجشنبہ کو جبکہ چاند بڑھنے والا ہو۔ اٹھارہ ح لکھ کر اپنے پاس محفوظ رکھو۔ کوئی جادو اثر نہ کرے گا۔ کوئی تکلیف نہ پہنچے گی۔ بیماری سے محفوظ رہو گے۔ حلال رزق پاؤ گے۔ اگر کوئی مشک و زعفران سے لکھ کر اور حریر یا کسی عمدہ کپڑے میں لپیٹ کر اور سفید موم سے موم جامہ

کر کے دانت کے نیچے دبائے اور سو رہے تو رات کو تمام قسم کی روحوں کو خواب میں دیکھ سکتا ہے۔ لیکن ڈرے نہیں۔ اگر ڈر گیا تو موت کا اندیشہ ہے لکھتے وقت یہ دو نام پڑھتا رہے۔ یا باری یازا کی (چاہیے کہ ۴۰ سال سے کم عمر کے لوگ روحوں کو دیکھنے کی کوشش نہ کریں

## خ

## روز یکشنبہ

(۷) یکشنبہ کے دن آخر ماہ میں پاک اور تنہائی کی جگہ میں بیٹھ کر چھ سو دس خ لکھو اپنے گھر میں کسی مقام پاک پر رکھ دو۔ اگر کسی سے کچھ کام ہوگا تو پورا ہو جائے گا اگر ظالم شخص کے ہاتھ میں گرفتار ہو تو خلاصی پاؤ گے۔ دشمن دب جائیں گے۔ اور انہیں کوئی مشکل مصیبت آپڑے گی۔ لکھتے وقت یہ دو نام کثرت سے پڑھو۔ یا کافی یا نقی۔

## د

## روز چہار شنبہ

(۸) چہار شنبہ کی رات کو آدھی رات کے وقت کسی ایسی جگہ جہاں کوئی دوسرا آدمی نہ ہو یا ہوں تو سو رہے ہوں تو مشک و زعفران سے پینتیس د لکھو۔ اور اپنے پاس محفوظ رکھو۔ ہمیشہ دست و دل کشادہ رہے گا۔ اور لوگ عزت کی نظر سے دیکھیں گے اور قابل اعتبار سمجھیں گے۔ اور اگر قرضدار ہو تو قرض سے نجات پاؤ گے۔ لکھتے وقت ان دو ناموں کا ورد کرو یا حنان یا منان۔

## ذ

## روز شنبہ

(۹) شنبہ کے دن طلوع آفتاب کے وقت اکیلی مسجد میں بیٹھ کر سات سو اکتیس (۷۳۱) ذ لکھو اور پاک مقام میں یا مسجد کے کسی کونے میں دفن کرو۔ اگر مال کسی خطرے کی جگہ میں ہے تو

محفوظ رہے گا اور اسے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ لکھتے وقت کثرت سے ان دونوں ناموں کو پڑھنا چاہئے۔ یا دیان یا خالق

ر

## روز دوشنبہ

(۱۰) دوشنبہ کی رات کو جبکہ چاند مکمل ہو پچاس ر (دو جگہ ۲۰۔ ۲۰ اور ایک جگہ ۱۰) لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے جائز عشق میں جانبین سے اضافہ ہوگا۔ عجائبات دیکھنے میں آئیں گے۔ حاکم ورئیس کی نظروں میں معزز ہوگا۔ اور مصائب سے محفوظ رہے گا۔ لکھتے وقت کثرت سے پڑھو یا رحیم یا تام۔

ز

## روز شنبہ

(۱۱) شنبہ کے دن شام کو سورج ڈوبتے وقت ستر ز لکھ کر پرانے قبرستان میں دفن کرنے سے چند علوم معرفت اس پر ایسے منکشف ہوں گے۔ جو مخلوق سے پوشیدہ ہیں لیکن ان علوم سے واقف ہو کر عمل پڑھنے والا جلد ہی ہلاک ہو جائے گا۔ لکھتے وقت یہ دو نام کثرت سے پڑھے جائیں یا مبدء یا علام (یہ سلسلہ حروف میں درج کر دیا گیا ہے۔ لیکن کسی کو میری طرف سے اجازت نہیں ہے۔ (بخاری)

س

## روز جمعہ

(۱۲) جمعہ کے روز دو ہزار سین لکھ کر اپنے پاس محفوظ رکھو۔ اگر وطن سے جدا ہو جلد وطن نصیب ہو۔ کاموں میں فتح و نصرت پاؤ۔ خطرات سے محفوظ رہو۔ دیکھنے والے مرعوب ہوں اور

حاسدین کی زبانیں برائی پر نہ کھلیں لکھتے وقت برابر پڑھتے رہو۔ **یا حلیم یا معید**

## ش

## روز چہار شنبہ

(۱۳) چہار شنبہ کے دن تین ہزار ساٹھ شین لکھو اور حمام میں جا کر طشت کے پانی میں گھول دو اور اس پانی سے غسل کرو مال و دولت حاصل ہوگی۔ اس عمل کے بعد ہمیشہ پاک رہنا نہایت ضروری ہے ورنہ دولتمندی درویشی میں تبدیل ہو جائے گی۔ لکھتے وقت یہ دو نام برابر پڑھتے رہو۔ **یا حمید یا عزیز**

## ص

## جمعہ

(۱۴) شب جمعہ چینی کے برتن میں پچانوے صاد مشک و زعفران سے لکھ کر اس میں پانی پیو حتیٰ کہ پیالہ صاف ہو جائے۔ اگر کسی نے کچھ کر دیا ہے۔ یعنی مردانگی کو باندھ دیا ہے۔ تو کھل جائے گی۔ یا عورت کی نسوانیت کو باندھ دیا ہے تو حمام میں جا کر سر پر اس پانی کو ڈالے۔ جس میں یہ عمل گھلا ہوا ہے۔ تو کشادگی ہوگی۔ اور بندش کھل جائے گی۔ اگر دو گروہوں میں جنگ ہے تو صلح ہو جائے گی یا برابر رہیں گے۔ کسی کو شکست و فتح نہ ہوگی۔ لکھتے وقت یہ دو نام پڑھتے رہو۔ **یا قاھر یا قریب**۔

## ض

## شنبہ

(۱۵) شنبہ کی رات کو آٹھ سو پانچ ض لکھو اور انار کی لکڑی پر باندھ دو جس طرح علم ہوتا ہے۔ اور ایک خالی مکان کی اس دیوار میں جو قبلہ کی طرف ہو پوشیدہ کر دو۔ اگر تم نے کسی کے پاس کوئی امانت رکھی ہے۔ اور وہ انکاری ہو گیا ہے تو آپ کی امانت واپس کر دے گا۔ اس کی

بدنیتی دوستی میں تبدیل ہو جائے گی۔ بشرطیکہ قرآن کے درمیان اسی عمل کو رکھ دیا جائے۔ لکھتے وقت یہ نام پڑھتے رہو یا حذل یا نور

## ط

## جمعہ

(۱۶) جمعہ کی رات کو مشک و زعفران سے نوے ط لکھو اور پاک وصاف ہو کر درود شریف پڑھتے ہوئے سر کے نیچے رکھ کر سو رہو خواب میں پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا دیدار فرحت آثار میسر ہو گا۔ اگر اس عمل شمشیر پر کندہ کرایا جائے تو اس کی ہر ضرب کارگر ہوگی۔

بیان کیا جاتا ہے اور قدیم قلمی کتب میں درج ہے کہ ضحاک بادشاہ کی شمشیر پر کندہ تھا اور اس سے بہت کام لیا کرتا تھا۔ اگر اسی نقش کو قرآن کریم میں رکھا جائے تو دشمن کی تباہی کا موجب ہوگا۔ اور اگر اپنے پاس رکھا جائے تو لوگوں کی نظروں میں عزیز ہو اور مال ودولت سے بہرہ اندوز ہو۔ اور جس پاک مقصد۔۔۔۔۔ کے لئے اس کو نیک نیتی سے لکھا جائے اس میں کامیابی نصیب ہو۔ لکھتے وقت ان دو ناموں کا ورد جاری رہے۔ یا علی یا قدوس۔

## ظ

## پنجشنبہ

(۱۷) پنجشنبہ کی رات کو نو سو (۹۰۰) ظ لکھو اور چینی کے پیالے میں گھول کر مریض کو پلا دو بفضل ایزد جلد شفایاب ہوگا۔ لکھتے وقت یہ دو نام پڑھتے رہو۔ یا مبدء یا جلیل

## ع

## روز پنجشنبہ

(۱۸) پنجشنبہ کے دن تین ہزار عین لکھ کر اپنے پاس محفوظ رکھو (بعد نماز فجر یا بعد نماز عصر بہتر

اوقات ہیں) شہرت ایسی نصیب ہوگی کہ سارے ملک میں مشہور ہو جاؤ گے اور ایمان کامل نصیب ہوگا اور عمل کرنے والے پر کوئی غصہ اور قہر نہ کر سکے گا۔ لکھتے وقت یہ دو نام برابر پڑھتے رہو۔ یا محمود یا کریم۔

## غ

### جمعہ

(۱۹) جمعہ کے دن ایک ہزار ساٹھ غین لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے انسان کسی کا محتاج نہیں رہے گا۔ اور تمام نیک ارادوں میں برکت ہوگی۔ اور دشمن کی زبان بندی ہو جائے گی اور عجائبات دیکھنے میں آئیں گے۔ لکھتے وقت یہ دو نام بہت زیادہ پڑھنے چاہئیں۔ یا عظیم یا عجیب

## ف

### چہار شنبہ

(۲۰) چہار شنبہ کے دن نو (۹) ف لکھو۔ خداوند کریم دینی و دنیاوی مقاصد پورے کرے گا۔ دنیاوی مقاصد میں خلاف دین کوئی نہ ہو جائز اور پاک مقصد کے لئے ہو لکھتے وقت یہ ایک نام کثرت سے پڑھنا چاہئے۔ یا غیاث

## ق

(۲۱) ایک سو اکیاسی (۱۸۱) ق لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے قید و بند سے نجات ملے گی اور روزی کشادہ ہوگی۔ لکھتے وقت یہ دو نام پڑھنے چاہئے۔ یا ملک یا مھیمن (وقت کی قید نہیں)

## ک

(۲۲) ایک سو ایک (۱۰۱) کاف لکھ کر اپنے رکھنے سے تمام رنج و مصائب سے چھٹکارا نصیب

ہوگا۔ اور امداد خداوندی لکھنے والے کے کاموں میں شامل ہوگی۔ اس کو ہر وقت لکھ سکتے ہیں۔ لکھتے وقت یہ دو نام پڑھو۔ یا کلیم یا کریم.

## ل

## چہار شنبہ

(۲۳) چہار شنبہ کی آدھی رات کے وقت بہتر (۷۲) لام لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے مکاروں کے مکر سے محفوظ رہو گے اور کوئی شخص اونچی آواز سے تمہارے سامنے بات بھی نہ کر سکے گا۔ لکھتے وقت یہ نام پڑھتے رہو۔ یا شکور.

## م

## روز جمعہ

(۲۴) جمعہ کے دن آفتاب نکلنے سے پہلے نوے (۹۰) میم لکھ کر اپنے پاس بطور تعویذ رکھنے سے جس شخص سے جو کام ہوگا۔ پورا ہوگا اور اگر باغ یا کھیت میں لٹکایا جائے تو اس میں برکت ہوگی۔ اور آفات ارضی وسماوی سے محفوظ رہے گا۔ لکھتے وقت یہ دو نام ورد زبان رہیں۔ یا خالق یا محیط

## ن

## سہ شنبہ

(۲۵) سہ شنبہ کی رات کو ایک سو تیس یا تین ہزار نون لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے علم سیکھنا آسان ہو جائے گا بزرگوں سے جلال و بزرگی میں حصہ ملے گا۔ امراض سے حفاظت میں رہو گے۔ اور اللہ تعالیٰ کی نعمتیں میسر ہوں گی۔ لکھتے وقت یہ دو نام ضرور پڑھتے رہو۔ یا احیا یا اعلا.

## و

# روز جمعہ

(۲۶) جمعہ کے دن تیرہ (۱۳) واؤ لکھ کر قرآن شریف میں رکھنے سے ہر وہ مقصد جس کے لئے یہ عمل لکھا گیا پورا ہوگا لکھتے وقت چاہئے کہ وہ نام زبان پر جاری رہیں یا حلیم یا شکور.

## ہ

(۲۷) پندرہ (ہ) لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے بعض باتیں خواب میں اس پر منکشف ہوں گی اور اسرار غیبیہ سے آگاہی نصیب ہوگی (افسوس کہ اس حرف کے عمل کا دن اور وقت نہ معلوم ہو سکا۔ اس لئے اس سے پورا فائدہ اٹھانا دشوار ہے۔ بہرنوع تسلسل میں لکھ دیا گیا ہے۔ اگر کسی عامل کامل یا خدا رسیدہ بزرگ کی نظر سے یہ کتاب گزرے اور اسے اس عمل کے متعلق مزید معلومات ہوں تو مستند کتاب کا حوالہ دے کر ہمیں مشکور فرمائیں۔ بخاری) لکھتے وقت پڑھو یا کبیر یا کبیر یا ھادی.

## ی

(۲۸) بیس (۲۰) عددی لکھ کر اپنے پاس رکھو تمام حاجتیں پوری ہوں گی۔ اور جو کام دوسرے حروف سے پورے ہوں گے۔ تقریباً وہ سب حرف ی سے بھی پورے ہوتے ہیں۔ لیکن جو بات جدا جدا حرفوں کے خواص میں ہے وہ صرف ایک ی سے بہمہ وجوہ پورے ہونے کسی قدر مشکل نظر آئیں گے۔ اس لئے بہتر یہی ہے کہ جو حرف جو خاصیت رکھتا ہے۔ اس سے اسی کے مطابق فائدہ اٹھایا جائے۔ حرف ی چونکہ آخری حرف ہے۔ اس لئے اس میں دوسرے حروف کے خواص بھی کسی مناسب حد تک موجود ہیں۔ لکھتے وقت پڑھو یا سلام یا دائم وقت اور دن کی کوئی قید نہیں ہے۔

## لکھنے کی ترکیب

اگر تمام تملیات مشک وزعفران سے لکھے جائیں تو زیادہ موثر ہو سکتے ہیں۔ نیز نقوش یا عمل کے وقت غذا کو بھی مدنظر رکھا جائے تو مناسب ہوگا۔ بعض نقوش اور بعض عملیات میں تو لازماً خیال رکھنا پڑتا ہے۔ اور بعض میں یہ قید نہیں ہے۔ جن چیزوں سے اکثر پرہیز کیا جاتا ہے۔ وہ حسب ذیل ہیں۔ گوشت۔ پیاز۔ لہسن۔ ادرک۔ ہینگ۔ مولی۔ تیل سرسوں کا زیادہ گرم چیزیں۔ ماش کی دال اور گوبھی اور دیگر بادی اغذیہ۔ مثلاً عمل حب۔ تسخیر عالم۔ دست غیب یا زیارت حبیب پاک کا عمل یا اسی قسم کے تعویذات وغیرہ میں خیال رکھا جائے۔

عشق ومحبت کے عملیات وتعویذات لکھتے وقت اگر اپنے پاس پھول خوشبو۔ عطر یا دوسری قسم کی خوشبویات رکھ لی جائیں تو بہتر ہے بعض اوقات کسی قسم کیک شیرینی بھی ضروری تو نہیں۔ اگر ہو تو بہتر ہے۔ اور یہ صرف محبت کے تعویذات یا شوہر کو بیوی کا گرویدہ بنانے یا بیوی کو شوہر کا گرویدہ بنانے کے تعویذات میں پاس رکھ کر فاتحہ دے کر کچھ چکھ لی جاتی ہے۔ اس لئے ناظرین کو ان تمام باتوں سے آگاہ کر دیا گیا۔ کہ وہ عمل وتعویذ۔

## عشق ومحبت

### محبت کا عطر

(۱) باوضو سورہ اخلاص یعنی قل ہو اللہ شریف ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر عطر پر پھونکو اور اس عطر کو اپنے شوہر کے کپڑوں میں لگاؤ یا مرد پڑھ کر عورت کے کپڑوں میں لگائے دونوں کے درمیان محبت پیدا ہوگی۔ جس کے کپڑوں میں یہ عطر لگایا جائے گا۔ وہ زیادہ محبت کرے گا۔ اس سے جو عطر لگائے گا۔ کوئی غیر اس کو استعمال نہ کرے۔ عصر ومغرب کے درمیان یا فجر کی نماز کے بعد پڑھنا زیادہ مفید ہے۔

## محبت کا سرمہ

(۲) باوضوان آیات کو پڑھ کر سرمہ پر دم کرو اور یہ پڑھا ہوا سرمہ آنکھ میں لگاؤ۔ بیوی کو چاہئے کہ خود بھی اور مرد کو بھی اگر وہ لگانے کا عادی ہو تو لگانا چاہئے۔ دونوں میں محبت پیدا ہوگی اور باہم رنج وملال کی نوبت نہ آئے گی۔ دوسرا کوئی شخص اس سرمہ کو نہ لگائے۔

## محبت کی الائچی

(۳) ایک ہزار ایک مرتبہ ہر الائچی پر پڑھو یا ددو ترکیب یہ ہے کہ غسل اور وضو کر کے پہلے فجر کی نماز پڑھو پھر ہر الائچی کا منہ کھول کر دانوں پر پھونکو اور منہ بند کر دو جب الائچی کھانے کو دو اس کے دانے نکال کر دو غسل اور وضو دونوں ضروری ہیں۔ اس کے علاوہ اگر صرف ایک پاک چادر میں اپنا جسم چھپا کر یہ عمل پڑھا جائے تو زیادہ مفید ہے۔ یعنی ہر روز کا لباس جسم پر نہ ہو غسل کے بعد ایک بڑی سی چادر لے کر جو جسم کو سر سے پاؤں تک چھپا سکے۔ اسی کے ساتھ نماز پڑھ لو اور اسی میں عمل پڑھو۔

## محبت کی شیرینی

(۴) شیرینی پر سات مرتبہ سورہ الم نشرح لک صدرک آخر تک والی ربک فرغب پر ختم کر کے شیرینی پر دم کرے۔ اور جس کو اپنی طرف راغب کرتا ہو اس کو کھلائے۔ مثلاً شوہر ناخوش ہے یا بیٹا ناراض ہے یا داماد سے خفگی ہوگئی ہے یا بیوی ناخوش ہے جس کو کھلایا جائے گا اس کا دل نرم ہو جائے گا اور ناراضگی وخفگی درمیان سے دور ہو جائے گی۔ باوضو پڑھنا چاہئے۔ وقت کی قید نہیں جب چاہو پڑھ لو۔

## محبت کا پان

(۵) ھو الذی ارسل رسولہ بالھدیٰ ودین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ

وکفا باللہ شھیدا۔ برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقه محمد واله اجمعین.

ترکیب: پان پر الائچی پر اور سپاری پر اس کو پڑھ سکتے ہیں۔ سات مرتبہ باوضو ہو کر پڑھو اور پان وغیرہ پر دم کر کے بیوی کو یا شوہر کو کھلانے سے آپس میں بے حد محبت اور اخلاص پیدا ہوگا۔

## محبت کا صندل

(۶) عمل: فتلقی ادم من ربه کلمات فتاب علیه انه هو التواب الرحیم.

ترکیب: صندل کو پی کر اس پر سات مرتبہ آیت پڑھو اور پسے ہوئے صندل کو اپنے چہرہ پر ملو محبت پیدا ہوگی۔ اگر شوہر ایسا کرے تو بیوی فریفتہ اور بیوی ایسا کرے گی تو شوہر فریفتہ ہو جائے گا اور دونوں میں خوب محبت رہے گی۔

## محبت کا نمک

(۷) محبت کا دم کردہ نمک محبوب کو کھلانے میں ملا کر کھلا دو مقصود حاصل ہوگا۔ عمل ایک سو ایک مرتبہ پڑھنا چاہیے۔

ان الذین آمنوا وعملوا الصلحات سیجعل لهم الرحمن.

## محبت کے پھول

(۸) یہ ایک افسون ہے جو ہماری پرانی کتابوں میں چلا آتا ہے۔ یہ عمل قرآن سے نہیں ہے۔ کسی سنیاسی یا رشی منی سے ہمارے خاندان تک پہنچا ہوگا ہندو ناظرین کو اس کا ضرور تجربہ کرنا چاہیے۔

افسوں: ارضی سوھنی منتبرانی جندرانی جیوبسکوتی اوم اوم سات مرتبہ پڑھ کر پھول پر دم کر دو اور مطلوب کو سونگھنے کے لئے دو۔ لکھا ہے کہ محبت کے لئے بہت زود اثر ہے۔ واللہ اعلم

# دوسرے کو اپنا عاشق بنالو

(۹) اس عمل کی بہت تعریف لکھی ہے اور کیوں قابل تعریف نہ ہو جبکہ اس میں اللہ تعالیٰ کے محبوب ناموں کے اور اس سے رحم اور محبت طلب کرنے کے سوا اور کچھ ہے ہی نہیں۔ اس کے ساتھ جو الفاظ درج ہیں وہ یہ ہیں۔

''بنوایس ایں آیت براو شستہ معشوق خود را نجوراں اگر در صندوق آہن باشد شکستہ پیش تو آید بامر اللہ تعالیٰ''

ترجمہ: یعنی اس آیت کو (یا نشانی کو) لکھ اور دھو کر اپنے محبوب کو کھلا دے اگر لوہے کے صندوق میں بھی بند ہے تو اس کو توڑ کر تیرے پاس آ جائے گا۔ اللہ کے حکم کے ساتھ۔

عمل: ماشاء اللہ ولا حول ولا قوۃ اللہ باللہ العلی العظیم۔ یا حی یا قیوم یا ولی یا دائم یا ابدا یا احد یا فردا یا وترا یا صمدا یا حی یا قیوم برحمتک یا ارحم الرحمین۔

# تسخیر شوہر اور حاکم

(۱۰) شوہر اور حاکم کو مسخر کرنے کے لئے نہایت زود اثر اور ہمارے اپنے خاندان کے مجربات میں سے بلکہ معمول میں سے ہے۔

عمل: ولق محبتی فی قلبی وجعلہ علی رئوفا محبا رحیما بحق یا رحمن یا رحیم یا مسخر

ترکیب: چار وقت کی نماز کے بعد یعنے فجر، ظہر، عصر، مغرب، بس، عشا کی نماز تو ضرور پڑھے گا۔ مگر عمل نہ پڑھے گیارہ روز تک متواتر پڑھے۔ گیارہ گیارہ مرتبہ۔ عمل کے درمیان

ہی میں مدت ختم ہونے سے پہلے ہی مقصود حاصل ہوگا۔ یا ختم کرنے کے بعد ہمیں ایسا اتفاق ہوا ہے کہ ختم مدت سے قبل کامیابی ہوگئی۔ اگر آپ زبان اور دل و دماغ اور بخل سے پاک رکھتے ہیں تو کوئی وجہ نہیں کہ آپ کو بھی جلد سے جلد کامیابی نہ ہو۔ عمل کے لئے ضروری امور میں سے یہ باتیں ہیں کہ نیت پاک ہو۔ لباس پاک ہو۔ زبان پاک ہو۔ اور دل پاک ہو۔ بس پھر کامیابی یقینی ہے۔

# عمل تسخیر قلب ہر کس

(۱۱) سورہ لا اقسم بھذا البلد آخر تک اکتالیس مرتبہ سورج نکلتے وقت ہر روز پڑھو ہر شخص کی نظر میں محبوب اور ہر دلعزیز بن جاؤ گے۔ جدھر جاؤ گے لوگ عزت کریں گے۔

# جائز محبت کا برقی عمل

اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پھر آیت پاک اکیس بار پڑھو۔ کسی شیرینی پر دم کر کے مطلوب کو کھلاؤ وقلن حاشا للہ ماھذا البشراہ ط ان ھذا الا ملک کریم فلما رائنہ اکبرنہ وقطعن ایدیھن۔ اکیس بار (سورہ یوسف)

سوال: عدیم الفرصتی اور مارا مارا پھرتا نہ کسی کام میں جی لگتا ہے نہ گھر کا کوئی کام کر پاتا ہوں ہر وقت خیالات منتشر۔ کئی مقدمات مجھ پر چلا دیئے ہیں یار لوگ خوب مذاق اڑاتے ہیں اور پیسہ ڈھول کی طرح قرض دام لے کر پورا کرنا پڑتا ہے۔ رشوت خوری عام ہوگئی ہے بلا رشوت لئے کوئی دمڑی کو نہیں پوچھتا۔ زندگی وبال جان بن گئی ہے۔ ایک سر غنہ بڑا زبردست دشمن بن گیا ہے جو دوسروں کو میرا دشمن بناتا جاتا ہے۔ پارٹی بندی کر لی ہے۔ اس کمبخت کی صورت سے مجھے تنفر ہے۔ کچھ تو رہبری فرمائیے۔

جواب: اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف فلما تجلی ربہ للجبل جعلہ دکاو خر

موسی شفا۔ ایک ہزار مرتبہ روزانہ بعد نماز عشاء پڑھیں۔ اکیس روز کت برابر جملہ آفات سے محفوظ ہو جائیں گے۔ کامیابی مقدمات کے لئے ہمہ وقت دُعا کی جاتی ہے۔ اللہ العزیز کامیاب ہوں گے بے فکر رہیں اور اپنے اپنے کام میں لگے رہیں جملہ آلام و مصائب اللہ تعالیٰ کی رحمت ہیں پریشان نہ ہونا چاہئے بلکہ مکافات عمل جان کر شکر گزار ہونا بندوں کا کام ہے اور حسر روز سے شرجع کریں۔ بندہ کو مصبح کر دیں۔ کسی کو جانی مالی نقصان پہنچانے کا ارادہ نہ کیا جائے۔ صرف اپنی حفاظت کا عقیدہ ہو ورنہ نفع نہ ہوگا۔ بلکہ نقصان کا یقین ہے خدا کی رحمت اس کے پڑھنے والے کے ساتھ ہے دشمن فرار ہو جائے گا اور خصوصیات دشمن اور اس کی صفات کا بھی انشاء اللہ قلع قمع ہو جائے گا۔ اس عمل کی عام خریداران کتاب کو اجازت کے ساتھ ساتھ مخصوص دعا بھی شامل حال ہے اور رہے گی۔

## مطلوب کی آنکھ میں طالب کا نظر آنا اور بیقرار رہنا

یا ودود روزانہ ۳۱۲۵ مرتبہ پڑھ کر اپنے مطلوب کا تصور کر کے کمال خلوص سے دعا مانگ لیا کیجئے چند روز کے بعد خواب میں بھی آپ ہی آپ نظر آئیں گے اور اگر پانی پر دم کر کے روزانہ اپنی بیوی کو پلا دیا کریں گے تو ایک دوسرے میں کمال الفت اور ایک دوسرے کے مشتاق ہوں گے۔

## محبوب کا بے چین ہو کر حاضر ہونا

یا باری۔ اس اسم اعظم شریف کو روزانہ ایک چلہ تک (۳۱۲۵) مرتبہ پڑھے اور عطر پر دم کر کے رکھ لیجئے۔ تب محبوب حاضر ہو۔ اُس کے عطر لگایئے۔ بیقرار رہے گا اور ہمیشہ طالب کا دم بھرے گا کسی کے سمجھانے سے نہ سمجھے گا۔

فائدہ: پاک نیت اور محبت بچی کے واسطے یہ عمل کارآمد ہے۔

# کسی کو اپنی محبت میں گرویدہ بنانا

یا مقلب القلوب والابصار قلب قلبه الی ۔ لفظ الی پر مخصوص جس شخص کو گرویدہ بنانا ہو۔ اُس کا تصور اپنی طرف رکھے اور صبح سے شام تک برابر پڑھتا رہے۔ پڑھنے کی قید نہیں جس قدر ہو جائے اور دُعا مانگ لے۔ محبوب خواہ کسی مقام پر ہو۔ حاضر ہو گا۔ شفقت اور محبت سے پیش آئے گا۔

# روغن فریفتہ محبت

زعفران ایک ماشہ گلاب تین تولے بھگو کر اس سے آیت شریف بعد نماز جمعہ لکھ کر لوبان کی دھونی دیں پھر خالص تیل روغن چنبیلی سے دھو کر شیشی میں محفوظ کر دیجئے وقت ضرورت دونوں ابرو پر لگا کر جس کے پاس آپ جائیں گے انشاء اللہ کمال محبت سے بٹھائے گا نہایت خلق سے پیش آئے گا۔ عزت و جاہ اور مقبولیت پیدا ہو گی نظروں میں کمال محبوب ہو گا۔

سورہ توبہ رکوع ۱۱ پارہ ۱۰ یریدون ان یطفو سے ولو کرہ ال تک

تنبیہہ: کلام پاک کے عملیات سے جائز فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے فی زمانہ اللہ واسطے محبت رکھنے والے دنیا میں کم ملیں گے۔ اور عورتوں سے محبت کرنے والے شہوت نفسانی کی خاطر دنیا میں ہزاروں شخص موجود ہیں اور ہر شخص کو اسی کی تلاش ہے کہ ناجائز کام پورا ہو جائے بڑی بات ہے نیز ایسے مذموم حرام فعل کے واسطے معقول نذرانہ پیش کرنے کے واسطے تیار ہیں۔ ہمارے بھائی جن کو دینداری کی ہوا بھی نہیں لگی۔ لالچ میں آ کر ایسے کام کرتے اور مخلوق کا پیسہ خوب کماتے ہیں یاد رکھئے کہ کلام پاک کی عظمت و وقار کو کھونے والا اور اس سے ناپاک کام لینے والا خود ذلیل و خوار ہوتا ہے۔ اس مقولہ کو پیش نظر رکھ کر کام لیجئے۔

## ہر شخص کو اپنے خیال کے موافق بنالینا

چلتے پھرتے اُٹھتے بیٹھتے سانس کے باہر آتے اور سانس کے اندر جاتے میں ہر چیز پر نظر ڈالنے میں صرف اللہ اللہ اللہ کی کثرت سے مزاولت کرو۔ ایک چلہ میں خدا جانے آپ کیا سے کیا ہو جائیں گے۔ مخلوق فرمانبردار ہوگی۔ دُنیا کی نعمتیں خود بخود آپ کے سامنے ہوں گی۔

## شوہر کا ناراض ہو جانا

ومن الناس من یتخذ من دون اللہ اندادا یحبونھم کحب اللہ. والذین امنوا اشد حبا للہ. ولو یر الذین ظلموا اذ یرون العذاب ان القوۃ للہ جمیعا وان اللہ شدید العذاب (سپارہ ۲۔ رکوع ۴)

اول وآخر درود شریف سات، سات مرتبہ پڑھے اور اکیس مرتبہ اس آیت شریف کو پڑھ کر دم کرے اور سات دن تک برابر کسی الائچی یا عطر یا شیرینی پر دم کر کے کھلاتا رہے انشاء اللہ دلی محبت ہو جائے گی۔

## محبت کا عجیب وغریب چٹکلہ

جب مطلوب سامنے آئے۔ جھک کر سلام کرے اور اُس کی نظر سے نظر ملا کر مثل حیرت و افسوس کے اپنا عکس ڈالے اور نہایت لجاحت سے محبوب سے مزاج پرسی کرے۔ کامیاب ہو گا۔ جب جب اور جس جس وقت ملے۔ یہ طریقہ جاری رکھے۔

## عام مخلوق میں منظور ہو جانا

نہایت نرم گفتگو ہنس کر ہر شخص سے کری۔ تمکنت کو پاس نہ آنے دے۔ خواہ کوئی شخص بولے یا نہ بولے خود شوق سے اُس کے پاس جائے اور خیریت دریافت کرے۔ جو کام تمہارے حد

اختیاری ہو اس کو پورا کرنے کی کوشش کرے اور یہ ظاہر و باور کرا دے کہ میں ہر طریقہ سے حاضر ہوں۔ اگر آپ کے مکان پر کسی کا آنا ہو جو کچھ آپ خاطر کر سکتے ہوں کیجئے قالین پر بٹھلایئے۔ حصہ پان طعام سے خاطر کرنا اور جب وہ چلنے لگے اس کے ساتھ تھا دور تک پیچھے پیچھے جانا اور نہایت ادب کے ساتھ اُس سے مصافحہ کر کے رخصت ہونا چاہیے۔ انشاء اللہ آپ ہر دلعزیز رہیں گے۔ مخلوق ہمیشہ اچھی نظر سے دیکھے گی۔

## تسخیر عام۔ امتیازی شان

یا عزیز یا لطیف ہر دو کے اعداد (۲۲۳) اور اپنے نام کے اعداد ملا کر بعد نماز فجر روز پڑھیں۔ چالیس یوم تک پھر اپنا معمول بنالیں اور روزانہ ایک مرتبہ کسی وقت مقررہ پر پڑھتا رہے۔ مخلوق کی محبت کے ہجوم کا تماشہ دیکھے۔

بسم اللہ الرحمن یسمعون۔ مع بسم اللہ شریف لکھے درد سر اگر ہو روبقبلہ مریض کو کھڑا کر کے اُس سے کہے کہ سر کو دبالو اوری کے بیچ تین بار بسم اللہ کہہ کر کیل دے دے۔ فوراً درد بند ہوگا۔ مریض سے دریافت کرے کہ اب درد تو نہیں ہے اور دندانہ میں ٹھونکنے سے درد داڑھ کا جاتا ہے۔ م کے درمیان میں کہیں ٹھونکنے سے درد کان کھاتا ہے اور ع کے درمیان میں شقیقہ یعنی نصف سر کا درد اور (د) پر ابرو کا دردان کے درمیان میں بخار جاتا ہے۔

(نوٹ) مریض کے اطمینان کے لئے آہستہ آہستہ تین بار میں پوری کیل ٹھونک دے۔

## تسخیر محبوب کیلئے بیحد مجرب عمل

چاند دیکھنے کے بعد پہلے اتوار کی رات یہ عمل شروع کریں صرف سات دن کا عمل ہے احتیاط کے ساتھ اگر جائز محبت کیلئے یہ کیا جائے۔ تو ہرگز خطا نہ ہوگا کئی کا آزمودہ ہے۔

عمل: یہ نقش کاغذ پر لکھ کر کوری روئی میں لپیٹئے اور ایک کورا چراغ لیکر اس میں یہ فیتہ رکھ دیں

اور تل کے تیل سے روشن کریں چراغ کا منہ محبوب کے مکان کی طرف ہو خود چراغ کے سامنے بیٹھے اور مندرجہ ذیل افسوں ۴۱ بار پڑھتا رہے۔ جب پڑھ چکے چراغ جلتا رہے جب فیتہ بالکل جل کر راکھ ہو جائے تو اس کو زمین کے نیچے دفن کر دے دوسرے روز پھر نیا چراغ حسب سابق بنا دے اسی طرح سات دن عمل کرتا رہے

افسوں: کالا کلوا کالی رات کالا بھیجوں آدھی رات جب وہ آوے آدھی رات تن مجھ لاگے ساری رات کلوا بیر فلانی کوں بیٹھی کوں اٹھا لاؤ سوتی کوں جگا لاؤ کھڑی کوں دوڑا لاؤ حال لاؤ فی الحال لاؤ جونہ لائے تو سگی بہن بھانجی کے سیج پر پگ دھرے۔

نقش جس کا ہر روز فیتہ بنے گا۔ یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| کالا کلوا 9 | جونہ لاوے ۲۴ | کھڑی کو دوڑا لاؤ | فلاں کوں ۱۶ |
| حال لاؤ ۳۰ | کلوا بیر ۱۵ | کالی رات ۱۰ | فی الحال لاؤ ۲۱ |
| تن مجھ لاگے ساری رات | بیٹھی کوں اٹھا لاؤ | سیج پر پگ دھرے | کالا بھیجوں |
| تو سگی بہن بھانجی کے | آدھی رات | جب وہ آوے آدھی رات | سوتی کوں جگا لاؤ |

## عمل محبت

چالیس دن چنے کے لیکر ایک ایک دانے پر سورہ زلزال پڑھ کر دم کرے اور ہر ایک دانے کو آگ میں ڈالے یا سو بار ایک ہی مرتبہ پڑھ کر سب پر پھونکے اور آگ میں ڈالے اس وقت منہ میں شیرینی رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کم سے کم تین روز میں اپنا اثر دکھاوے گا۔ خدانخواستہ اگر تین روز میں کامیابی نہ ہو تو ایک ہفتہ تک اس عمل کو جاری رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم. واذا زلزلت الارض زالھا وزلزلو زلزالا شدید اوجمیع جوارح فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں یومئذ یصدر الناس

اشتاتا لیروا اعمالهم ہمن یعمل مثقال ذرۃ خیر یرہ ومن یعمل مثقال ذرۃ شریرہ ط

نوٹ: فلاں بن فلاں کی جگہ اپنا اور اپنی ماں اور مطلوب اور اس کی ماں کا نام لکھیے۔

# عمل حب بالکل عجیب وغریب

محبت کیلئے یہ عمل نہایت سریع الاثر اور بیحد مجرب ہے خطانہیں کرتا بارہا مرتبہ کا آزمودہ ہے۔

اس عمل شریف کی دو ترکیبیں ہیں۔ عامل جس طرح سہولت سمجھے عمل کرسکتا ہے۔

**پہلی ترکیب:** مندرجہ ذیل آیات قرآنی کے اعداد بحساب ابجد نکالے جو حسب ذیل ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| لو انفقت | ما فی الارض | جمیعا ما الفت | بین قلوبھم |
| ۶۶۷ | ۱۱۶۳ | ۶۲۶ | ۲۳۵ |
| ولکن اللہ الفت بینھم | | انہ عزیز حکیم | عسی اللہ ان یجعل |
| ۳۹۰ | | ۲۲۸ | ۳۹۰ |
| بینکم | وبین الذین | عادیتم منھم مودتہ | واللہ قدیر |
| ۱ | ۸۵۹ | ۱۱۱۵ | |

واللہ غفور الرحیم مسخرلہ بحق ط میزان کل اعداد (۸۸۲۲)

۱۰۰۵

مجموعہ ہذا میں طالب ومطلوب کے اعداد مع لفظ ابن وبنت وعرف شامل کرے بعدازاں مربع نقش تیار کرلیا جائے۔ اور اس نقش کا فیتہ بنا کر فیتے میں نئی روئی نیا چراغ اور نیا تیل روزانہ چمبیلی کا ہونا چاہیے۔

فیتے کے روبرو بیٹھ کر موافق تعداد اسم مطلوب مذکورہ وبالا آیات تلاوت کریں۔

اگر پہلی دوسری اور تیسری شب میں گوہر مقصود ہاتھ نہ آئے تو تا حصول مراد ہفتہ دو ہفتہ تین ہفتے متواتر پڑھتے رہیں۔ کوئی دن ناغہ نہ ہو۔

**دوسری ترکیب:** آیت مذکور کے مجموعہ میں طالب مطلوب کے عقیقے کا نام مع عرف کے اگر ہر دو عرف ہوں مع لفظ ابن و بنت کے حسب مذکور جمع کریں۔ اور مربع نقش تیار کریں اور نقش کو اس طرح تہہ کریں کہ داہنے ہاتھ کے زیریں گوشے سے بائیں ہاتھ کے گوشہ بالا کی طرف تہہ ہو گویا کہ خانہ ایک پر نوک بنے رہیں۔ روشنائی سے نشان بنائیں۔ پھر کوری روئی اس پر لپیٹیں کہ سب کاغذ اس پر چھپ جائے۔ وہی نشان والا گوشہ یاد رکھیں روئی لپیٹ کر اس پر پھر نشان بنا دیں اور کورے چراغ میں چنبیلی یا بیلے کا عمدہ پھلیل بھریں اور اس فیتہ کو باوضو لکھ کر اس پر رکھیں۔ اور پاک تنکے سے روشن کریں۔ چراغ کا منہ مطلوب کے گھر کی جانب رکھیں اور خود اس کے پیچھے بیٹھ کر اس کی روشنی میں باوضو مذکورہ دونوں آیات پڑھیں۔ حروف پڑھنے میں ٹھیک ادا ہوں۔ جلدی نہ کریں۔ اور دوسی کاغذ پر لکھیں۔ حروف چشمہ دار ہوں۔ مثلاً ق۔ و۔ ف۔ م۔ ھ لکھے جائیں۔ فیتہ کا رخ خانہ مطلوب کی جانب رہے۔ قرات آیات میں قلب کو اللہ عزوجل کی طرف متوجہ رکھیں۔ قرات اور فیتہ ساتھ ساتھ ختم ہو۔ اگر قرات جل ختم ہونے والی ہو تو فیتہ کی لو بڑھائیں بچے ہوئے تیل کو اپنے بالوں یا جسم میں لگائیں سات اکیس یا اکتالیس دن پڑھیں گھبرائیں نہیں۔ نہ شک لائیں۔ چڑھتے چاند جو کم سے تیرھویں شب تک رہتا ہے۔ ماہ ثابت یا ذوجدین سے شروع کریں اور وقت مقررہ پر بعد نماز عشاء پڑھا کریں۔ شب کا ایک وقت مقرر کر لیں۔ آخر تک وہ وقت ناغہ نہ ہو۔ تلاوت میں صرف آیات رہیں۔ نام یا حرز لہ کچھ نہ ہوگا۔

## عمل حسب تسخیر خلائق کے لئے

محبت و تسخیر کیلئے یہ عمل مبارک بعد نماز عشاء قبلہ رو ہو کر اکتالیس دن تک ہر روز اکتالیس مرتبہ

پڑھیں۔ تسخیر خلائق کیلئے بے حد پر اثر عمل ہے۔

عمل: جب یا جبرائیل یا وردائیل یا رفتمائیل یا تنکفیل ؑ حضرو للحب والسحرات خلق اللہ بحق یا اللہ یا ودود یا بدوح یا اقطاب ہند۔ یہ عمل کشائش رزق کے لئے بھی پڑھا جاتا ہے۔ لیکن تعداد میں اضافہ کرنا ہوگا۔ یعنی بعد از نماز ایک ہزار گیارہ مرتبہ روزانہ بلا ناغہ پڑھنا ہو۔ انشاء اللہ تعالٰی رزق کی فراوانی ہوگی۔

## محبت اور اپنی محبوبہ کی تسخیر کیلئے

محبوب کیلئے اس سے بہتر عمل تجربہ میں کوئی اور نہ آیا فوراً ہی اثر کرتا ہے بشرطیکہ طلب صادق ہو۔ نیت جائز ہو۔ عمل یہ ہے۔

**یا جامع المتفرقین بحق یا بدوح**

ترکیب: ہر روز بعد نماز عشاء ایک ہزار مرتبہ پڑھا کریں پڑھتے وقت محبوب کا تصور رکھیں کہ وہ ہاتھ باندھے سامنے کھڑا ہے۔

## برائے محبت و بیقراری محبوب

اس عمل مبارک کو شروع چاند میں کسی مبارک تاریخ سے شروع کریں پہلے دن جو وقت مقرر کریں اسی وقت روز پڑھا کریں۔ ہر روز سات بار یہ عمل پڑھیں اور چالیس دن تک جاری رکھیں انشاء اللہ اس درمیان گوہر مقصود سے دامن بھر جائے گا۔

عمل مبارک: الحمد للہ رب العالمین بستم جاں فلاں بن فلاں را با جان خویش با فلاں الرحمن الرحیم بستم چشمان فلاں بن فلاں را تا چشماں خویش با فلاں مالک یوم الدین بستم وہان فلاں بن فلاں یا وہان خویش فلاں وایاک نعبد بستم سر فلاں بن فلاں را با سر خویش با فلاں اہدنا

الصراط المستقیم بستم دستان فلاں بن فلاں را با دستان خویش با فلاں۔ صراط الذین بستم پائے فلاں بن فلاں را با پائے خویش با فلاں انعمت علیھم بستم کنود فلاں بن فلاں را با کنود خویش با فلاں غیر المغضوب علیھم بستم علہائے فلاں بن فلاں با علہائے خویش با فلاں ولا الضالین بستم سی صد و شصت و شش رگ و چہار صد و چہل و چہار استخواں فلاں بن فلاں را با آہن بستم ھفت اندام فلاں بنت فلاں علی حب فلاں بن فلاں بہ ھفت آیت الحمد للہ رب العالمین بستم۔

نوٹ: اگر مندرجہ بالا نقش عمل اپنے لئے پڑھیں تو صرف خویش کہیں اگر دوسرے کیلئے پڑھیں تو فلاں کی جگہ اس کا نام لیں اسی طرح ہر فلاں بن فلاں کی جگہ مطلوب ولا مطلوب اور اس کی ماں کا نام لیا کریں یہ شرط ضروری ہے۔

# محبت کیلئے اکسیری عمل

یہ عمل حب کیلئے اکسیری صفت رکھتا ہے اکثر بزرگان کرام کا مجرب ہے کبھی خطا نہیں جاتا میرا بھی چند مرتبہ کا آزمودہ ہے بالکل موثر اور مجرب ہے۔

**عمل:** بسم اللہ الذی بیدہ ملکوت کل شیء والیہ ترجعون لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ط

ترکیب: مندرجہ بالا آیت شریف کو شروع چاند میں اتوار کے دن (۱۰۱) مرتبہ پڑھ کر شیرینی پر دم کریں۔ اور مطلوب کو کھلائیں۔ اس آیت کی برکت سے محبوب بیقرار ہوگا۔ آزمودہ ہے۔

# محبوب کو مطیع کرنے کے لئے جادو اثر عمل

اگر کسی سنگدل محبوب کو اپنا مطیع اور فرمانبردار بنانا ہو تو اس عمل کو یہ اعتقاد صادق پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ جلد از جلد کامیابی ہوگی عمل شریف یہ ہے

ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین

برحمتک یا ارحم الراحمین ط

**ترکیب:** مندرجہ بالا آیت شریف کو شروع چاند میں جمعرات یا پیر کے دن اعتقاد صادق اور بہ نیت جائز صرف سات مرتبہ پڑھ کر پھولوں پر دم کرے یا شیرینی پر اور پھول یا شیرینی محبوب کو دے۔ انشاءاللہ فوراً کامیابی ہوگی۔

**دیگر:** اگر کسی سے دوستی یا محبت پیدا کرنا مطلوب ہو تو مندرجہ ذیل نہایت آسان عمل کرے انشاءاللہ فوراً کامیابی ہوگی یہ عمل میرا بارہا کا آزمودہ ہے ہر مرتبہ بہت جلد کامیابی ہوئی ہے۔ کبھی ناکامی نہیں ہوئی۔ رفاہ عام کی غرض سے درج ہے۔ الحکیم

**ترکیب:** مندرجہ بالا اسم کو شروع چاند میں نوچندی جمعرات سے شروع کرے اور صبح شام بعد نماز پڑھیں اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر ایک سو ایک اس اسم اعظم کو پڑھا کریں۔ وقت تلاوت آنکھیں بند کر کے تصور کریں کہ مطلوب سامنے حاضر ہے جب عمل ختم ہو جائے تو تصور میں محبوب کے اوپر دم کریں۔

انشاءاللہ تعالیٰ ایک ہفتہ میں کامیابی ہوگی۔ اگر اتفاق سے تاخیر ہو جائے تو تین ہفتہ تک عمل جاری رکھیں۔ بددل ہرگز نہ ہوں۔ اعتقاد شرط ہے اگر اس عمل کو سوا لاکھ مرتبہ چالیس دن کے اندر زکوٰۃ پڑھ لیں تو اس عمل کے حامل ہوں گے۔ اس کے بعد صرف تین روز ہر ایک مقصد کے لئے پڑھنا کافی ہوگا۔ نیت جائز شرط ہے۔ یہ عمل مبارک نہایت موثر و مجرب ہے۔

## عطر محبت

محبوب کیلئے مندرجہ ذیل عمل بھی نادر الوجود ہے۔ فوراً ہی اپنا اثر کرتا ہے۔

**عمل:** سورہ مزمل کو مع گیارہ مرتبہ درود شریف کی گیارہ مرتبہ تلاوت کر کے عطر پر دم کرے۔

اور محبوب کو سنگھائیں فوراً افریقت ہوگا۔

## تسخیر محبوب کیلئے

اگر کوئی محبوب سنگدل خواہ عورت ہو یا مرد آپ کی طرف متوجہ نہ ہوتا ہو تو یہ عمل کیلئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تین روز میں فرمانبردار ہو جائے گا۔

**عمل:۔ یاودود**

**ترکیب:** چاہئے کہ پوری پاکیزگی کے ساتھ ایک پیالہ شربت کا تیار کریں اس میں گلاب اور کٹورہ ڈالیں لازم ہے کہ پنجشنبہ کا دن ہو، عصر کے وقت قبلہ رو بیٹھ کر آنکھیں بند کر کے محبوب کا تصور کریں۔ اور ایک ہزار چار سو مرتبہ اسم اعظم مندرجہ بالا کو گیارہ گیارہ مرتبہ اول و آخر درود شریف کے پڑھیں اس کے بعد اس شربت پر دم کریں اور خود پی لیں۔ انشاء اللہ اسی دن مطلوب حاضر ہوگا۔ یا تین یا سات دن تک یہ عمل کریں۔ ضرور کامیابی ہوگی۔

## اتفاق واتحاد گروہ کیلئے عمل

اگر کسی گروہ میں لڑائی جھگڑا یا سخت جنگ ہونے کا امکان ہو تو صلح و امن کیلئے مندرجہ ذیل آیت شریف کو ایک صاف کاغذ پر زعفران سے لکھ کر پانی میں دھو کر اس پانی میں کنویں میں ڈال دیں جس سے وہ لوگ پانی پیتے ہوں خدا کے فضل و کرم سے باہمی اتحاد پیدا ہوگا۔ آیت مقدسہ یہ ہے

وجآء من اقص المدینۃ رجل یسعی قال یا قوم اتبعوا المرسلین اتبعو من لایسئلکم اجرا وھم مھتدون.

# دعائے محبت

اسمائے موکلات کی یہ دعا محبت کیلئے مجیب و مجرب ہے۔ چاہئے کہ چالیس بار شیرینی پر دم کر کے کھلائیں مطلوب اس کے کھاتے ہی فریفتہ و بیقرار ہو جائے گا۔

دُعا: عزمت علیکم یا معشراک رواح وصاحب السر والاسواس الخناس جنود ابلیس خاتم سلیمان داود علیهما السلاد بحق هاروت ماروت هو لازک للعالمین۔

فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں دائما ابدا یہ عمل شروع چاند میں نوچندی جمعرات کو کیا جائے گا۔

نوٹ: اس آیت کی زکوۃ اس طرح ادا کریں۔ کہ اتوار کے دن سے شروع کریں اور روزانہ گیارہ بار لکھ کر گولیاں بنا کر دریا میں ڈالا کریں اس طرح سات دن تک کریں۔ زکوۃ ادا ہو جائے گی۔

# تسخیر محبوب کیلئے ایک اور موثر عمل

اگر آپ چاہتے ہیں کہ کسی کو اپنا مطیع اور فرمانبردار بنائیں تو چاہیے کہ چودہ دن اسی تسبیح کو ایک سو مرتبہ وقت مقرر کر کے پڑھیں۔ بیحد سریع الاثر ہے تسبیح یہ ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم سبحان الذی دیش خواہاں من کن والحمد للہ زبائش گویائے من ولا الہ الا اللہ چشم جیدہ من کن واللہ اکبر کوشش باشنوائے من ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

ہمہ تن و ہمہ جان فلاں بنت فلاں کو مطیع و فرمانبردار من کن بحق ہذا الکلام آمین

ہدایت: عروج چاند نیک ساعت میں یہ تسبیح مبارک شروع کریں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

# تسخیر محبوب کیلئے ایک لاجواب عمل

بعد نماز عشاء اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر آیت کریمہ ایک سو مرتبہ پڑھیں۔ بیحد پرتاثیر ہے۔ لیکن مرد کیلئے ہرگز نہ پڑھیں عورت کیلئے پڑھیں۔ خصوصا بیوی کیلئے اکسیر ہے۔ اعظم ہے۔

عمل شروع کرنے سے قبل حضرت پیر دستگیر محبوب سبحان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی فاتحہ کچھ شیرینی سامنے رکھ کر دیں یہ عمل ۱۲ دن کریں آیت شریف یہ ہے بہ تستعین اللھم اجعلنی محبوب فی قلبی بحق یا ھدوح یا ھدوح۔ اس عمل شریف کے لئے بزرگان دین نے متفقہ فیصلہ کیا ہے کہ تسخیر محبوب کے لئے اس سے بہتر تیر بہدف اور اکسیر صفت کوئی دوسرا عمل نہیں ہے۔

## دُعائے عقد المحبت

یہ دعائے مبارک ایک سو چودہ سورہ مبارکہ قرآن شریف میں سے اخذ کر کے مرتب کی گئی ہے مقصد محبت کے لئے اس سے زیادہ مجرب شاید ہی کوئی چیز ہو

اکثر صوفیائے کرام نے اس دعائے مبارکہ کی اپنی بیاضوں میں جو اسناد لکھی ہیں۔ وہ بہت کچھ ہیں اور اس دعا کو پڑھنے کی مختلف ترکیبیں درج کی ہیں ان میں سے بعض بہت ہی دشوار ہیں اور بعض سہل ہیں ان تراکیب میں سے ذیل کی ایک ترکیب نہایت سہل ہے، عام شخص فائدہ اٹھاسکے اس کے لئے درج کرتا ہوں۔

جائز محبت پیدا کرنے کیلئے اس دعائے مبارکہ کو چالیس دن تک ہر روز ایک بار بعد نماز عشاء پڑھے اگر محبوب کو مصری یا کوئی شیرینی کھلا سکتا ہو تو اس پر دم کر کے رکھ لے اور محبوب کو کھلانے اگر ایسا نہ کر سکتا ہو تو صرف پڑھ لے اور اپنے اوپر دم کر لے کافی ہے۔

دعائے مبارکہ میں ابنائے آدم وبنات حوا کے فقرے بہت ہی جگہ آئے ہیں۔ ان مقامات پر یہ خیال رکھنا چاہئے۔ کہ دعائے مبارکہ اگر کسی فرد کیلئے پڑھی جارہی ہے۔ تو صرف ان کا نام لینا چاہئے۔ اور آبنائے آدم وبنات حوا کا فقرہ ترک کر دینا چاہئے۔ اور اگر خلائق تسخیر یعنی بہت سے افراد کے لئے دعائے مبارکہ کی تلاوت کی جارہی ہے۔ تو فقرہ مندرجہ ہی تلاوت کرنا چاہئے۔ یہ دعائے مبارکہ تسخیر خلائق کیلئے بھی عجیب وغریب چیز ہے اس مقصد کیلئے بھی بعد نماز عشاء صرف ایک بار تلاوت کرنا چاہئے۔

بعض صوفیائے کرام نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ زندگی میں صرف ایک بار اس کی تلاوت تسخیر خلائق کے لئے کافی ہے۔ لیکن بیشتر عاملین کا کاملین اس پر متفق ہیں۔ کہ اس کی تلاوت متواتر رکھنا سودمند ہے مجھے بھی ان سے ہی اتفاق ہے۔ دعائے مبارکہ یہ ہے۔

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم.

الذین ینفقون فی السرء والضراء والکاظمین الغیظ والعارفین عن الناس ط واللہ یحب المحسنین والذین اذ فعلو فاحشۃ او ظلمو انفسھم ذکر اللہ فاستغفر لہ فیھم ومن یغفر لذنوب الا اللہ قف ولہ یصر وعلی مافعلو وھم یعلمون. ط اولئک جزائو ھم مغفرۃ من ربھم وجنت تجری من تحتھا النھر خالدین فیھا ونعم اجر عاملین.

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم ط

اللھم صل وسلم علی سیدنا محمد یا اللہ یارحمن یارحیم یاحی یاقیوم اللھم سخرلی فلاں ابن فلاں یاابنائے آدم یا بنات حوا اللھم صل علی سیدنا محمد یا اللہ یارحمن یا حی یا قیوم اللھم سخرلی من فی السموات والارض سخرلی بمھر دومتی من یافلاں بن فلاں اللھم صل علی سیدنا محمد وجعلہ علی رئوفا رحیما محبا بحق یا اللہ یارحمن یارحیم اللھم صل

علی سیدنا محمد وبارک وسلم یارب

بحرمت آں نام کہ درانجیل نوشتہ یارب۔ بحرمت جمیع اسمہائے عظام واسماء الحسنیٰ وآیات الکبریٰ وبحرمت سیدنا علی مرتضیٰ وبحرمت سیدۃ النساء فاطمۃ الزہراو بحرمت سیدنا علی مرتضیٰ وامام حسن المجتبیٰ وبحرمت سیدنا حسین شہید کربلا وبحرمت حضور سیدنا غوث الاعظم قطب الاقطاب البری یا مقلب القلوب والابصار لین وعلی قلوب ابنائے آدم وبنات حوابالرحمۃ والرافۃ اللھم سخرلی ابنائے آدم وبنات حوایا رئوف برحمتک یاارحم الراحمین ط

# عمل سورہ اخلاص برائے تسخیر محبوب

تسخیر محبوب کیلئے ذیل کا عمل مجرب ہے۔ عروج ماہ میں پڑھیں یقیناً کامیابی ہوگی۔ عمل یہ ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

قل ھو اللہ احد یاجبرئیل یااسرافیل اللہ الصمد یامیکائیل لم یلد یامیکائیل ولم یولد یاعزرائیل ولم یکن لہ رقعھائیل کفوا احد یاہدح اخیا اشرا ھیا یا عطوف یاشرفائیل یاھمواکیل۔ فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں بے قرار و بے آرام شدہ باید یا شیخ عبدالقادر جیلانی شیئا اللہ۔

ترکیب: ۳۱ دانے کالی مرچوں کے لے کر ہر دانے پر پہلے دن تین تین بار یہ عمل پڑھے۔ دوسرے دن ۵-۵ بار۔ تیسرے دن ۷ سات بار ہر دانے پر پڑھے ہر روز کوئلے کی آگ میں وہ دم شدہ کالی مرچیں جلادیا کریں۔ یہ عمل سات یا اکیس دن میں اپنا اثر دکھائے گا۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس عرصہ میں کامیابی ہوگی۔

# تسخیر خلائق کیلئے مجرب عمل

تسخیر خلائق کیلئے عروج ماہ میں باعتقاد صادق اس عمل کو پڑھیں انشاءاللہ حیرتناک کامیابی ہوگی۔

عمل: اجب یا جبرائیل یا ردائیل یا رافتمائیل یا تنکفیل احضر والحب والمسخرات خلق اللہ لی بحق یا اللہ یاھو یا ودود یابدوح یااقطاب ھند۔

ترکیب: ۳۱۱ مرتبہ بعد نماز عشاء ہر روز اس کی تلاوت کیا کریں۔

## عمل تلاوت آیۃ الکرسی برائے محبت

نماز فرض کے بعد آیت الکرسی شریف کی اس طرح تلاوت کرائے کہ آیت الکرسی شریف کے دس کلموں پر دسوں انگلیوں کو بند کرے شروع دائیں چھنگلی سے کر کے بائیں انگوٹھے پر ختم کرو۔ اور یشفع عندہ کے دو عینوں کے درمیان حاجات یعنی مثل حب یا ترقی مراتب ومناسب وغیرہ دل میں لائے اور یعلم مابین ایدیھم کے دو میموں کے درمیان حاجات قہر یعنی بربادی اعداد ظلم ظالمان وغیرہ کا خیال کرے

جب انگلیاں بند کر چکے تو سورہ الم نشرح، قل ھو اللہ اور درود شریف تین تین بار پڑھ کر آسمان کی طرف پھونکے پھر ایک بار الحمد مع بسم اللہ شریف و آمین پڑھ کر ایک ایک انگلی کھولتا جائے۔

جب دس بار پڑھ کر دسوں انگلیاں کھول چکے ہاتھ پر پھونک مار کر تمام اعضاء پر مل لے۔

یہ عمل نہایت سریع الاثر اور مجرب ہے۔ بحکم خدا مقصد فوراً پورا ہوتا ہے۔ اکثر بار کا آزمودہ ہے۔ کبھی خطا نہیں کرتا ہے۔

## تسخیر کیلئے

یا رحیم کل صریخ ومکروب وغیاثہ ومعاذہ یہ اسم پاک جمالی ہے اگر کوئی شخص تسخیر ارواح وقلوب خلائق کے لئے جمیع خلائق کے لئے جو آسمان وزمین پر ہیں۔ اسم پاک کی تلاوت کریں انشاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہوں گے۔ اکثر مرتبہ کا آزمودہ ہے۔

ترکیب: چالیس دن تک متواتر سات ہزار بار پڑھے تمام روحانیات عالم علوی وساکنان سفلی اس کی طرف متوجہ ہوں۔ اوراس کے مددگار ہوں اس دعوت کا نام دعوت رحیمی ہے۔

اس کی ایک دوسری ترکیب بھی ہے یعنی اگر کوئی آدمی ہر روز تین سو ساٹھ بار اس اسم پاک کو پڑھے گا۔ اور اول وآ کر ہر سینکڑہ تین بار درود شریف پڑھے گا۔ اگر قید ہوگا رہائی ملے گی۔ قرضدار ہوگا سبکدوشی ہوگی مریض شفا پائے فقیر تونگر ہوگا۔ گمراہ ہدایت پائے گا۔ اگر دریا یا جنگل میں ہوگا تو غرق ہونے یا ہلاک ہونے سے محفوظ رہے گا۔ مسافر اپنے وطن سے دور پڑا ہوگا اپنے گھر واپس آئے گا۔ اگر کسی کا باطن خراب ہوگا۔ جمعیت خاطر انصیب ہوگی۔ اور لذات حضوری سے مسرور ہوگا۔ غرض ہر حاجت پوری ہوگی۔ ہر مقصد میں کامیابی ہوگی اس عمل شریف کیلئے بعد نماز عشاء تنہائی میں بیٹھ کر پڑھنا ضروری ہے۔

## بے نظیر عمل محبت

یحبھم ویحبونہ ط اذلۃ علی المومنین اعزۃ علی الکفرین ط اگر صرف ایک ہی مرتبہ یہ عمل کرنا ہو تو گیارہ سو مرتبہ پڑھے اور ریوڑھیوں پر پڑھ کر اپنے مطلوب کو کھلادے مطیع وفرمانبردار ہو جائے گا ورنہ سوالاکھ مرتبہ پڑھ کر زکوۃ ادا کرے پھر کسی کیلئے پڑھنا ہو مع نام طالب ومطلوب کے اور ابن و بنت کے اکتالیس بار پڑھ کر ریوڑھیوں پر دم کرے اور محبوب کو کھلائے ریوڑھیوں کی جفت رکھیں طاق ہرگز نہ ہوں تعداد میں خواہ کتنی ہوں وقت کی کوئی قید نہیں بیحد مجرب عمل ہے۔

## محبت کیلئے تعویذات

### ملاپ کا تعویذ

ہولی کی رات میں جب لکڑیوں میں آگ لگے تو آگ کے پاس بیٹھ کر یہ آیت پڑھنا شروع کرو۔ اور ایک بڑے کاغذ پر لکھتے جاؤ۔ ایاک نعبد وایاک نستعین (بس اسی قدر پڑھیں) ہر آیت اس قدر فرق یعنی فاصلہ دے کر لکھو کہ ہر آیت کاٹ کر الگ کر سکو۔ ہر آیت کے نیچے بھی جگہ چھوڑتے جاؤ پڑھنے لکھنے کی کوئی تعداد نہیں ہے۔ جب نیند آنے لگے۔ تو پڑھنا اور لکھنا بند کرو۔ جب دو شخصوں کے درمیان رنجش دور کر کے میل ملاپ کرانا ہو تو ایک آیت کو کاٹ کر اس کے نیچے دونوں کے نام مع والدہ کے لکھ کر موم جامہ کر کے طالب قمیض میں اندر کی جانب جہاں بٹن ہوتے ہیں۔ سلوالے قمیض بدلنا ہو تو اسی طرح دوسرے قمیض میں سلوا لینا چاہیے۔ تعویذ میں نام طالب والدہ پہلے اور نام مطلوب مع والدہ بعد میں لکھا جائے۔

طالب اس تعویذ کو اپنے پاس رکھ کر مطلوب کے سامنے بار بار جاتا رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دلی مطلب ضرور بر آئے گا۔



## محبت کیلئے اکسیری تعویذ

ذیل میں دو نقش ہیں۔ ان میں سے نمبر ایک کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھیں جہاں مناسب ہو۔ دوسرا نقش مطلوب کو پانی میں چائے یا شربت میں گھول کر پلائیں۔ یعنی نقش صاف ہو جائے۔ تو کاغذ کو پھینک دیں جو عبارت نقش کے نیچے تحریر ہے۔ وہ بھی لکھیں۔ نقش اول کے نیچے طالب اپنا نام لکھے۔ جائز جگہ پر کام میں لیں۔ اگر جگہ ایسی ہے کہ آپ کوئی پلا نہیں سکتے تو اس عمل کو نہ کریں۔ نقش جمعرات یا جمعہ کے دن سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک لکھنا ہو گا۔ تاریخ کی کوئی قید نہیں۔

نقش دوسرے صفحہ پر دیئے گئے ہیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۱ | ۲۷ | ۱ |
| ۲۵ | ۳ | ۱۳ | ۲۳ |
| ۲۵ | ۲۱ | ۱۷ | ۱۱ |
| ۱۹ | ۹ | ۷ | ۲۴ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۲۲ | ۲۸ | ۲ |
| ۲۶ | ۳ | ۱۲ | ۲۴ |
| ۶ | ۲۲ | ۱۸ | ۱۲ |
| ۲۰ | ۱۱ | ۸ | ۳۰ |

نام طالب عتیبہ نعیم حب اللہ　　　نام مطلوب اللہم سخر کما سخرت لمحمد یدلداؤد علیہ السلام

# تعویذ محبت یا تسخیر اعظم کا نایاب عمل

تسخیر اسم اعظم ہے اور جس طرح اکسیر کیمیا نادر الوجود ہے اسی طرح تسخیر بھی عنقا ہے تسخیر کا عمل کرنا ہر ایک کا کام نہیں ہاں اگر میاں بیوی میں کدورت ہوگئی ہو یا کوئی عزیز دوست ناراض ہو گیا ہو تو یا کوئی کام کسی سے لینا ہے بشرطیکہ یہ کام خلاف شرع نہ ہو تو تسخیر کا عمل کرنا چاہئے۔ اس بارے میں ذیل کا عمل بہت مجرب ہے۔ ترکیب اس کی یہ ہے کہ جس دن نیا چاند دیکھے اسی دن دس منٹ کے وقت میں یہ عمل کرنا چاہئے۔ پہلی تاریخ کا چاند تھوڑی دیر رہتا ہے اگر چاند غروب ہو گیا تو پھر عمل کا وقت جاتا رہے گا دوسرے مہینہ کرنا ہوگا۔ پہلی رات کا چاند غروب نہ ہو۔ اس وقت تک عمل کرنا چاہئے۔

**ترکیب:** زعفران یا ہلدی پیس کر اس کی روشنائی بنا کر یہ نقش سفید کاغذ پر ۱۳ عدد تحریر کریں اور اپنے پاس رکھیں۔ دوسرے دن سے روزانہ ایک نقش پر اس شخص کا نام لکھ کر دریا، نہر یا کنویں میں آٹے کی گولی بنا کر ڈالیں۔ خدا چاہے تو اس درمیان وہ شخص مہربان ہو جائے گا۔ کل ۱۳ نقش لکھنا ہیں۔ اگر ۷۔ ۸۔ ۹ نقش لکھ لئے ہیں۔ اور چاند غروب ہو گیا تو کوئی نقصان نہیں۔ لیکن دو۔ تین یا چار پانچ لکھے ہیں۔ اور چاند غروب ہو گیا تو پھر یہ نقش کام نہ دے گا۔ ذہن میں تیرہ نقوش کی لکیریں کھینچ کر اور ان پر بسم اللہ شریف کے عدد لکھ کر رکھیں وقت پر صرف نقش بھر لیں۔ تاکہ جلد از جلد لکھ لیں۔ مطلوب کا نام پانی میں ڈالتے وقت لکھا کریں۔

نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۲ | لن | یاودود |
| ک | ف | ت |
| ط | ش | ذ |

## بیوی کو مطیع کرنے کیلئے

اگر میاں بیوی کیلئے کوئی اکسیر الخواص عمل ہو سکتا ہے۔ تو صرف یہی عمل ہے۔ چاہئے کہ اگر شوہر بیوی کے درمیان خاطر خواہ محبت نہ ہو۔ بیوی ہر وقت اپنے شوہر سے بدظن اور کشیدہ رہتی ہو تو مندرجہ ذیل نقش آناً فاناً حالات میں انقلاب پیدا کر دیتا ہے۔ بارہا کا مجرب ہے۔

ترکیب: اس نقش مکرم کو ساعت سعید میں لکھ کر اپنے گلے میں ڈالیں بیوی مطیع و فرمانبردار ہو جائے گی۔ باہمی کشیدگی جاتی رہے گی۔ نقش مکرم یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۶۴۴۷ | ۳۱۶۴۸۴ | ۳۱۶۴۸۱ | ۳۱۶۴۷۸ |
| ۳۱۶۴۸۲ | ۳۱۶۴۷۷ | ۳۱۶۴۷۱ | ۳۱۶۴۸۳ |
| ۳۱۶۴۷۶ | ۳۱۶۴۷۹ | ۳۱۶۴۶۴ | ۳۱۶۴۷۲ |
| ۳۱۶۴۸۵ | ۳۱۶۴۷۳ | ۳۱۶۴۷۵ | ۳۱۶۴۸۰ |

## سریع الاثر کثیر المنفعت نقش محبت

مندرجہ ذیل نقش محبت ایک بافیض بزرگ کا عطیہ خاص ہے انہوں نے اپنی بیاض خاص میں طویل اسناد کے ساتھ درج کر کے مخفی رکھا تھا راقم الحروف کو اپنی عنایت خاص سے مرحمت فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا اس عظیم الاثر نقش کو نہایت احتیاط سے رکھنا اور انتہائی مجبوری میں اہل حاجت کے لئے اس کو کام میں لانا اس نقش کی تاثیر معجز نما ہے اکثر مرتبہ کا آزمودہ ہے

محبوب کتنا ہی سنگدل ہو نفرت کرنے والا ہو۔ اس کی برکت سے فی الفور اس کا دل موم ہو کر پگھلنے لگے گا۔ اور بےچین و بیقرار ہو کر طالب کے قدموں پر جھک جائے گا۔ راہ میں اگر پہاڑ ہوں کانٹے یا دریا ہوں کوئی شے اس کو روک نہیں سکتی۔ مگر طالب کی نیت بخیر ہو۔ طلب جائز ہو۔ اس کا ضرور خیال رکھنا چاہئے۔

مندرجہ بالا ارشاد کے ساتھ افادہ عام کی غرض سے اس نقش متبرکو درج کر رہا ہوں۔ محبت کیلئے اس نقش کو لکھ کر فیتہ بنا کر کورے سکورے میں روغن کنجد ڈال کر پاک جگہ میں دفن کرے اور منہ چراغ کا مطلوب کے خانہ کی طرف ہو جب چراغ گل ہو جائے تو فاتحہ شیرنی پر حضرت محبوب سبحانی اور شاہ عبدالواحد اور شاہ

## برائے تسخیر مطلوب

اگر کسی کو اپنے عشق میں مبتلا کرنا ہو۔ تو چاہئے کہ سورہ فاتحہ کو مشک و زعفران سے ساعت مشتری میں اس ترکیب سے لکھے اور جہاں فلاں فی قلب فلاں ہے۔ وہاں پہلے فلاں کی جگہ نام طالب مع ماں کے اور دوسرے فلاں کی جگہ نام مطلوب مع ماں کے لکھ کر طالب اپنے پاس رکھے اور اپنا سایہ مطلوب پر ڈالتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب اس کے عشق میں فریفتہ اور بے قرار ہو جائے۔ مگر حرام کے لئے نہ کرے ورنہ کچھ اثر نہ ہو گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمدلله رب العلمین توکل یاجبرائیل انت وخدامک واعوانک بحق الله العزیز الجبار الکریم الوهاب القهار اسئلک یاجبرئیل ان تلقی محبة فلاں فی قلب فلاں بحق الرحمن الرحیم وبحق یاجواد یا جلیل توکل یامیکائیل سامعا مطیعا والقی محبة فلان فی قلب فلاں بحق ملک یوم الدین وبحق الله الحی القیوم الواحد الماجد توکل یااسرافیلؑ انت

واعوانک والقی محبة فلاں فی قلب فلاں بحق ایاک نعبد وایاک نستعین وبحق الملک المقتدر المقدم المبدی المعید توکل یاعزرائیل انت واعوانک سامعا مطیعا والقوا محبة فلاں فی القلب فلاں بحق اھدنا الصراط المستقیم وبحق الفردا لوتر الحی القیوم الصمد توکل یاوقیائیل انت واعوانک والقوا محبة فلان فی قلب فلاں بحق صراط الذین انعمت علیھم بحق الواحد العلیم الجواد الکریم توکل یا توزیائیل انت واعوانک والقوا محبة فلاں فی قلب فلاں بحق غیر المغضوب علیھم ولا الضالین. آمین۔ وبحق القاھر العزیز الجلیل الکبیر توکل یاکسفائیل انت واعوانک سامعا مطیعا والقوا محبة فلاں فی قلب فلان یحبونھم کحب اللہ والذین آمنوا اشد حبا للہ لو انفقت مافی الارض جمیعاماالفت بین قلوبھم ولکن اللہ الف بینھم انہ عزیز حکیم ط



## ایضاً

سورہ یٰس واسطے تسخیر مطلوب کے ازبس مجرب ہے۔ ترکیب یہ ہے کہ عروج ماہ ساعت مشتری میں باوضو اول آخر درود شریف کے اس سورت کو اس طرح شروع کرے کہ ہر مبین پر سو بار اسم یابدوح پڑھ کر کہے القی محبة فلاں بن فلاں فی قلب فلاں بن فلاں بحق یس جب سورت ختم کر چکے تو کسی شیریں چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلا دے۔ اسی طرح سات دن تک کرے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہو۔ مگر حرام کے لئے نہ کرے۔

## ایضاً

یہ عزیمت کشش قلوب کے لئے نہایت سریع التاثیر ہے بشرطیکہ نیت حرام کی نہ ہو چاہئے کہ

عروج ماہ ساعت نیک میں اس عزیمت کو مشک وزعفران سے مع چار نام کے پانچ پرچوں پر علیحدہ علیحدہ لکھے ایک کو طالب تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھے۔ اور ایک کو کسی بلند جگہ ہوا میں لٹکائے۔ اور ایک کو آگ میں جلائے۔ اور ایک دریا میں یا کنوئیں میں ڈال دے اور ایک کو صحرا میں جہاں کسی کی آمد و رفت نہ ہو دفن کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب مسخر و فرماں بردار ہو جائے۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم.

هح هح هح هح هح هح هح هح هح هح هح هح علح علح علح علح علح علح علح هطهط هطهط هطهط هطهط هطهط هطهط حمعسق حمعسق حمعسق حمعسق.حمعسق حمعسق لها لها لها لها لها لها لها هيجت وفواد وسمع وبصر ولب وعقل وبدن وجميع جواه ج فلاں ابن فلاں على محبة ومودة وارادت وطاعت واتباع وشفقت فلاں بن فلاں العجل العجل العجل الوحا الوحا الساعة الساعة وصلى الله على خير خلقه محمد وآله وسلم.

## ایضاً

چاہیے کہ دو بادام جو ایک پوست میں سے برآمد ہوں لیکر عروج ماہ میں بروز جمعہ بعد طلوع آفتاب سورہ یٰس کو باوضو سات بار بہ نیت محبت مع چار نام اول و آخر درود شریف کے پڑھ کر باداموں پر دم کرے اور اوپر ریشم لپیٹ کر درخت انار شیریں سے محفوظ جگہ کہ نظر سے پوشیدہ رہے لٹکا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب فرط محبت سے بیقرار ہوگا۔ مگر حرام کے واسطے نہ کرے۔ ورنہ کچھ اثر نہ ہوگا۔

## ایضاً

اگرکوئی کسی کے عشق میں مبتلا ہو۔ تو چاہیے کہ مطلوب کی شکل اپنے تصور میں لاکر سورہ اخلاص تین سوساٹھ باراول آخر درود شریف کے اس طرح پڑھے اور کسی خوردنی چیز پر دم کر کے کسی طرح مطلوب کو کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب مہربان اور مسخر ہو جائے گا۔ بشرطیکہ نیت حرام کی نہ ہو۔ بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم. قل ھو اللہ احد بحرمت جبرائیل اللہ الصمد بحرمت اسرافیل لم یلد بحرمة میکائیل ولم یولد بحرمة عزرائیل ولم یکن لہ کفوا احد بحرمة وردائیل مھرائیل فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔

## ایضاً

اگرکسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا ہوتو چاہیے کہ نام مطلوب اور حرف ناریہ کا امتزاج کرے حروف ناریہ یہ ہیں (ا ہ ط م ف ش ذ) مگر ابتدا حرف ناریہ سے کرے اور ابتدا بھی حرف ناریہ سے ہو یعنی ایک حرف ناریہ سے لیں اور ایک نام مطلوب سے جس کی مثال یہ ہے:۔

| حروف ناریہ | نام مطلوب |
| --- | --- |
| ا ہ ط م ف ش | م ط ل و ب |

ا م ہ ط ط لام و ف ب ش

پھر اکتالیس پرچوں پر لکھ کر ہر ایک پرچہ پر قدر لوبان تر اور تھوڑا اسیب تر رکھ کر آگ میں رکھے اور سورہ فاتحہ پڑھنا شروع کرے یہاں تک دھواں موقوف ہو جائے پھر ان کلمات کو پڑھے۔ توکلوا یا خدام الا حراف الناریة بقضآء حاجتی .

## برائے موافقت زن و شوہر

اگر کہیں خاوند اور عورت یا کسی اور دوستوں میں مخالفت پیدا ہو جائے تو چاہیے کہ ایک ترک مستعمل پارچہ مرد سے اور پارچہ عورت سے لے کر دونوں کو ایک جا تاؤ دے۔ اور اس دعا کو سات بار پڑھے اور پھر ایک گرہ دیکر دم کرے پھر اُن دونوں میں سے ایک اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ مخالفت دور ہو کر محبت پیدا ہو جائے گی۔ اول و آخر درود شریف پڑھے۔ دعا یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم. بسم اللہ وعتصموا بحبل اللہ جمیعا و لا تفرقوا واذکروا نعمۃ اللہ علیکم ان کنتم اعداء فالف بین قلوبکم واصبحتم بنعمۃ اخوانا یا یھا الناس انا خلقنکم من ذکر او انثی وجعلنکم شعوبا وقبائل لتعارفوا لان اکرمکم عند اللہ اتقکم ان اللہ علیم خبیر. اللھم بین فلان ابن فلان وفلاں بن فلان یہاں پر دونوں کے نام معہ والدہ کے لے ومثل کلمۃ طیبۃ اصلھا ثابت وفرعھا فی السماء توتی اکلھا کل حین باذن ربھا ویضرب اللہ الامثال للناس لعلھم یتذکرون.

## برائے تسخیر مطلوب

اگر کوئی کسی کو اپنے عشق میں مبتلا کرنا چاہے تو چاہیے کہ عروج ماہ میں بروز پنجشنبہ ساعت مشتری میں اول بسم اللہ کے بعد اسم طالب و مطلوب کے مع اُن کی ماں کے نکالے اور اسم ودود کو درمیان لکھ کر مدغم کرتا جائے۔ یعنی ایک عدد اول سے اور ایک آخر سے لیتا جائے۔ جس کی مثال یہ ہے۔

| مطلوب | ودود | طالب |
|---|---|---|
| ۴۰ ۹ ۳۰ ۶ ۲ | ۶ ۴ ۶ ۴ | ۹ ۱ ۳۰ ۲ |
| [illegible] | | |

٢٦٣٠٩٣٠ ٣٦٣٦ ٢٣٠١٩

٣ ٦ ٠ ٣ ٣ ٦ ٩ ٢ ٠ ٣ ٣ ٠ ٦ ١ ٢ ٩

جب تمام کر چکے تو سات فیتلا بنا کر اوپر سیاہی ملے پھر عطر اور شہد ملا کر پاک روئی لپیٹے اور چراغ سفال آب نا رسیدہ میں روغن چنبیلی ڈال کر سات دن تک جلائے مگر چراغ کا رُخ بجانب خانہ مطلوب کے کرے اور چراغ کے سامنے کھڑا ہو کر ایک سو ایک بار اسم یا ودود اوّل و آخر درود شریف کے پڑھ کر فلان بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں فریفتہ و دیوانہ گردد کہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہو۔ مجرب ہے۔ آزمایا ہوا کئی بار کا ہے۔ مگر حرام کے لئے نہ کرے ورنہ کچھ اثر نہ ہوگا۔

## ایضاً برائے حب

یہ عمل واسطے محبت کے نہایت پر تاثیر ہے۔ بلکہ کبریت احمر ہے بارہا تجربہ کیا گیا ہے۔ اگر مطلوب سو فرسنگ پر پا بزنجیر ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً حاضر ہو۔ اور عمر بھر حلقہ بگوش رہے۔ ایک دم بھی سوائے طالب نہ رہ سکے۔ مگر عامل کو لازم ہے کہ نا اہل سے پوشیدہ رکھے۔ تاکہ گناہ میں صرف نہ کرے۔ وہ یہ ہے کہ لباس پاک پہن کر باوضو یک شنبہ کی شب کو سرخ صندل لائے۔ اور ایک پاک جگہ پر ایک سفید رومال گول بچھا کر اُس کے اندر مطلوب کی تصویر کھینچے۔ اور سینہ پر فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں یعنی طالب و مطلوب اور دونوں کے ماں کا نام لکھ کر اُس پر صندل رکھ دے۔ پھر ایک چور اس اینٹ مطلوب کے گھر کی رومال و صندل پر رکھ کر اُس پر بیٹھ جائے اور لوبان وغیرہ جلائے اور اکیس پتے درخت کنیر کے لیکر ان پر یہ نقش لکھ دے۔ و دعوائے لا اور اس دعا کو پڑھنا شروع کرے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ط العجل العجل الساعۃ الساعۃ اھیا اشراھیا ازونی اصباؤث شدای الٰھی بحرمت کھیعص حم عسق حم طہ یس انی احببت حب

الخیر عند ذکر ربی حتی توارت بالحجاب سو ختم دل و جان فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں ۔ بحق محبت حضرت یوسف علیہ السلام وزلیخا و بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ جب دعا تمام کر چکے تو انگوٹھوں کے بل کھڑا ہو جائے اور ایک پتہ کنیز کا آگ میں جلا دے۔ اور پھر بیٹھ کر دعا مذکور کو شروع کرے۔ جب تمام کر چکے پھر بدستور سابق پاؤں کے بل کھڑا ہو کر دوسرا پتہ جلائے علی ہذا القیاس اسی طرح اکیس پتے ختم کرے۔ اور اس عرصہ میں کسی سے کلام نہ کرے۔ اور بجز مطلوب کے کوئی خیال دل میں نہ لائے۔ اُسی کی صورت مدنظر رکھے۔ تین شبانہ روز اسی طرح کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عرصہ میں مطلوب کا دل بیقرار ہونا شروع ہوگا۔ آخر مجبور ہو کر طالب کے پاس حاضر ہوگا۔

حضرت عبداللہ ہلال رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر یہ عمل صدق دل سے کیا جائے۔ تو عجب نہیں اگر پہاڑ کو بلانا چاہو۔ تو وہ بھی چلا جائے۔ آدمی کا تو کیا مگر حرام کے لئے نہ کرے۔

## برائے تسخیر مطلوب

اس دائرے کو دائرۃ الانوار کہتے ہیں۔ اور معروف ہے کاملین کے ہاں یہ نہایت مجرب اور سریع التاثیر ہے کہ اس کے مقابلے میں کوئی دوسرا نقش نہیں۔ اس میں نہ پابندئ اوقات کی ضرورت ہے نہ ساعت کی۔ جس وقت چاہے کرے لیکن صحت الفاظ اور رازداری شرط ہے۔ کہ سوائے عامل کے کسی دوسرے کو خبر نہ ہو۔

حضرت امام احمد بونی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ دائرہ نہایت عظیم الشان ہے اے طالب تجھ کو لازم ہے کہ بجز حلال کے حرام کے لئے نہ کر۔ ورنہ حق تعالیٰ کے سامنے تجھ سے مطالب کیا جائے گا۔ اب میری گردن سے تیری گردن میں آپڑا۔

اور صاحب شمس المعارف رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس دائرہ میں ایک عجیب سر ہے کہ اگر کسی کو اپنے عشق میں دیوانہ کرنا ہو تو چاہئے کہ اس دائرہ کو کاغذ پر لکھے اور درمیان میں نام

مطلوب معہ ماں کے لکھے۔ اور مکان کی مشرقی دیوار سے لگا کر حرف الف میں سوئی گاڑ کر دعا مرقومہ ذیل کو سات بار پڑھے۔ اور لوبان وغیرہ خوشبودار چیز کی دھونی دے۔ اگر مطلوب دور ہے تو اس کے آنے کا اتنا توقف کرے کہ جتنے عرصہ میں مطلوب پہنچ سکے۔ کیونکہ اُس کا تعلق موکل سے ہے۔ اگر نہ آئے تو حرف ب میں سوئی گاڑے اور دعا مذکور کو پڑھ کر توقف کرے اگر پھر بھی نہ آئے تو حرف ت میں سوئی گاڑے۔ علی ہذا القیاس اسی طرح ایک ایک حرف میں سوئی گاڑتا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب ضرور حاضر ہوگا۔ اور پھر اگر کہیں مطلوب کو حاضر کرنا چاہے تو اسی حرف میں جس پر مطلوب پہلے حاضر ہوا تھا سوئی گاڑے حاضر ہوگا۔

دعا یہ ہے:۔ بسم اللہ القدوس الطاهر العلی اسلحخ هو القاهر دب شلشلخ شلشلعطا جررب الدهور الداهرة والزمان مقدر الاوقات والزمان الذی لا یحول ولا یزول صاحب العز الشامخ والجلال البازخ وباسمانه دعوتکم یا ذو الارواح الروحانیة المنقسمین علی طبائع هذه الحروف ان یتوکلوا فیها امرتکم من جلب فلان بنت فلان الی فلان بن فلان بحق هذه الاسماء النورانية يظهر طهكلف هيلشقطهوه هليشقطهو ريحف طهوبهيں لحشطف استار کل شیء لاسمه فاجاب کل حی لدعوته طرفقش هشرات ويطش غالب كل شيء هلنا ليع اسلليموت خوعطشوهش شهفيع شعرص اشطعطيخ انت ينبوع حيواة كل شيء وروح محشمعطلبالف فاسمع اسمك روح وعصاه الا صعك واحترق لشمعلايح حيطهطه احطمطمبه اجيبوا ايها الارواح الكريمة خديمة هذه الحروف العظيمة بحق ما اقسمت به عليكم توكلوا يا طوتيائيل وانت يا خسلهائيل وانت يا طفيائيل وانت يا عمصائيل بتسخير خدام هذه الحروف الكريمة يقضوا

حوائجی وان یحضروالی مطلوبی مما سمیته لکم فی هذه الدائرة من جلب فلان بنت فلاں اینما تکونوا یا تیکم الله جمیعا ان الله علی کل شی قدیر. وهو علی جمعهم اذا یشآء قدیر. هیاهیا الوحا الوحا الوحا العجل العجل العجل الساعة الساعة الساعة بحق ماتلوته علیکم من هذه الاسمآء الشریفة المبارکة المنیعة بحق ماتلوته علیکم هذه.

مخفی نہ رہے کہ دعائے مذکور کے بعد یہ اسماء بھی ہر مرتبہ دو سو ساٹھ بار پڑھے۔ یا مالک یا قدیم



# ایضاً برائے محبت

اگر کسی کو اپنے عشق و محبت میں گرفتار کرنا ہو تو چاہیے کہ عروج ماہ ساعت نیک میں یہ تین فیتہ مطلوب کے پہنے ہوئے کپڑے کے پرچہ پر معہ چہار نام کے لکھے اور چراغ سفال آب نارسیدہ میں روغن چنبیلی ڈال کر تین روز جلائے اور چراغ کا رُخ خانہ مطلوبہ کی طرف کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب تین دن کے اندر ہی بے قرار و فریفتہ ہو کر حاضر ہو۔ نہایت مجرب ہے۔ آزمایا ہوا کئی بار کا ہے۔ مگر حرام کے لئے نہ کرے ورنہ کوئی اثر نہ ہوگا۔ فیتہ یہ ہیں۔

[illegible]

ایضاً یہ عمل حب کے لئے نہایت مجرب اور سریع الاثر ہے۔ چاہیے کہ عروج ماہ ساعت مشتری میں ریحان کی قلم سے مشک و زعفران سے یہ سات نقش ہر روز ایک نقش معہ چار نام کے لکھ کر سات دن تک آگ میں جلائے۔ اور شروع روز یک شنبہ سے کرتے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب دیوانہ و فریفتہ ہو کر حاضر ہو۔ مگر رازداری شرط ہے کہ سوائے عامل کے دوسرا کوئی اس راز سے مطلع نہ ہو۔ وہ نقش یہ ہیں۔

بروز یک شنبہ عفطت قلب فلان بن فلان علی محبة فلان بن فلان

بحق هذه الاسماء

[illegible] صحو کاس

[illegible]

بروز دوشنبہ احرقت قلب فلان بن فلان علی محبة فلان بن فلان

والقیت بینهم المحبة والمودة بحق هذه الاسماء [illegible]

[illegible]

بروز سه شنبه احرقت قلب فلان بن فلان علی محبة فلان بن فلان

واخذته وجذبته واحرقته کما تحرق بحق هذه الاسماء [illegible]

[illegible]

بروز چهارشنبه توکلوا یا خدام هذه الاسماء والقمطریات

بالقلوالمحبة والمودة فی قلب فلان بن فلان وحرکو روحانیة الی

محبة فلان بن فلان لا مفارقة لیالوالانهاراً ولا یعصی له امراء ولاقوة

ولاتخالف له امرا بحق هذه الاسماء وحرمتها علیکم

[illegible]

[illegible]

بروز پنجشنبه توکلوا یا خدام هذه الاسماء یجلب قلب فلان بن فلان

الی محبة فلان بن فلان والقوا بینهم الا لفة بحق الملک الموکل

علیکم الطالبین وامره عمحلیصا بل هطیل عطیل کال ابحه عمل

حلحل ههلیل کان.

بروز جمعه توکلوا یا خدام هذه الاسماء یجلب حذب قاب فلان بن فلان

الی محبة فلان بن فلان والقوا بینهم الا الفة والمودة بحق هذه الاسماء

لعلکمہ

بروز شنبہ توکلوا یا خدام ھذہ الاسماء وحرکوا روحانیہ المحبۃ والمودۃ والالفۃ بین فلان بن فلان بالمودۃ التامۃ الدامۃ بمحبا فلان بن فلان بحق ھذہ الاسماء علیک طاعتھا لدیکم

علع طلبتہ مع رمہ
لخ کسیل -

ایضاً اس نقش کو عروج ماہ وقت سعد مشک وزعفران سے مع چار نام کے لکھ کر خانہ مطلوب میں جہاں ہر وقت اس کا گزر ہو دفن کرے۔ جب اس پر سے مطلوب گزرے گا انشاء اللہ تعالیٰ دیوانہ و سرگرداں ہوگا۔ بشرطیکہ نیت حرام کی نہ ہو۔ وہ نقش یہ ہے۔۔۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| فلان بن فلان | مدع | ال | ل ہ |
| علی حب فلان | او | ح س | ط |
| ب ن | ح د | ح د | مالو |
| فلان | ۸ د ۰ | ۰ | اح |

# برائے خواب بندی مطلوب

جوکوئی اس تعویذ کو عروج ماہ ساعت زہرہ میں زعفران اور گلاب سمع چار نام کے لکھ کر صحرا میں جہاں کسی کی آمد ورفت نہ ہو دفن کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جب تک مطلوب طالب کے پاس حاضر نہ ہو۔ خواب اُس پر حرام ہو۔ مگر حرام کے لئے نہ کرے۔ تعویذ یہ ہے۔



ایضاً یہ نقش واسطے خواب بندی معشوق نہایت سریع الاثر ہے۔ چاہیئے کہ دختر نابالغ سے آرہ خمیرہ کرا کر اُس سے انسان کی شکل تیار کرے۔ کہ سب اعضاء اُس کے درست ہوں بعدہ اس نقش کو مع چار نام کے لکھ کر شکل مذکور کے گلے میں باندھ دے۔ پھر سولہ خار درخت کیکر کے لے کر اُس میں چبھو دے۔ اور عشاء کے وقت کسی طرح مطلوب کے زیر آستانہ دفن کردے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب فرط محبت سے بیقرار ہو اور جب تک طالب کو نہ دیکھے خواب اُس پر حرام ہو۔ بشرطیکہ حرام کی نیت نہ ہو۔ نقش ہے۔



# برائے موافقت زن وشوہر

اگر کسی مرد اور عورت میں ناموافقت ہو جائے تو ان دونوں تعویذوں میں سے ایک تعویذ وقت سعد کے زعفران وگلاب سے مع چار نام کے لکھے۔ اور تعویذ کے گرد آیت یحبو نھم کحب اللہ والذین آمنوا اشد حبا للہ لکھ کر عورت اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں کے درمیان سے رنج دُور ہو جائے گا اور نہایت اُلفت اور محبت پیدا ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔ نقش یہ ہیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۴ | ۷ | ۱ |
| ۶ | ۲ | ۷ | ۵ |
| ۳ | ۹ | ۲ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۴ | ۸ |

# زوجین میں کمال محبت

والقیت علیک محبۃ منی. الٰھی بحرمت یملیخا. مکسلمینا کشفوط ط اذر قطیونس کشا قطیونس. تبیونس. تیوالیس. ہوس و کشبھہ تطھیر وعلی اللہ تصد السبیل وسبھا جابر دل فلاں بن فلاں بنت فلاں فیان بسوران کہ قرار ش نیاید مطیع نام وفرمانبردار شود وصلی اللہ تعالیٰ علی حب خیر خلقہ محمد و آلہ واصحابہ اجمعین. کسی بزرگ سے ساعت مشتری میں مشک اور زعفران سے لکھوا کر عورت اپنی چولی میں اندر باندھے اور اگر پابند صلوم وصلوٰۃ ہے اور نیک نفس بیوی ہے تو خود لکھ کر باندھ لے اپنے شوہر کی والدہ کا نام لکھے۔ اس عمل کی تمام بیویوں کو

اجازت دی جاتی ہے اور ایک چلہ تک اس آیت پاک کو پڑھنا چاہیئے۔

ینسآء نبی لستن کاحد من النسآء ان اتقیتن فلا تخضعن بالقول فیطمع الذی فی قلبہ مرض وقلن قولا معروفا. اول آخر اکیس اکیس بار درود شریف روزانہ جس وقت فرصت مل جائے ایک سو ایک بار پڑھنا چاہیے۔

سوال: میرے خاندان میں میرے بزرگوں نے وقف الی الخیر فرمایا ہے اور مسجد کی تعمیر بھی کرائی ہے اور اوقاف کو مسجد میں لگا دیا ہے۔ بائیس سال سے اوقاف کا کرایہ ماہانہ وصول ہو رہا ہے۔ اس میں شر اور فساد کی تدبیریں عمل میں لائی جا رہی ہیں تولیت کے خدمات خاکسار انجام دیتا ہے پھر عرض کروں گا۔

جواب: تفصیل سے لکھئے۔

سوال: قبل ازیں ایک لفافہ روانہ کر چکا ہوں میرے عزیزوں میں ایک پاکستان چلا گیا ہے چند اشخاص نے مل کر محکمہ کسٹوڈین میں اپنا حق دکھلاتے ہوئے درخواست دے کر اس میں الجھا دیا ہے۔ ساتھ ہی میرا مکان بھی لکھا دیا ہے اور اوقاف میں بھی اپنے حقوق ثابت کرا دیئے ہیں اور سخت پریشان کر رکھا ہے۔

جواب: دیوانی میں دعویٰ دائر کر دیا جائے اور کسٹوڈین کے محکمہ میں خاص طور پر پیروی کی جائے اور جملہ تحریرات اور کاغذات فراہم کر کے باجازت سنی سنٹرل وقف بورڈ لکھنو دعویٰ کسٹوڈین پر لکھنو میں دائر کر دیا جائے۔ امور ان اللہ پاک کے سپرد فرما دیں۔ اس پر بھروسہ رکھیں تولیت اور وقف کے لئے پریشان بالکل نہ ہوں۔ اگر نیت میں اخلاص تھا تو انشاء اللہ العزیز دنیا کی کوئی طاقت روک نہ سکے گی۔ بے اخلاص وقف سے مساجد مدارس کا مستغنی رہنا بہتر ہے۔ بہر حال سے مصائبات جو خریداران کتاب کو پیش آئیں۔ پر خلوص اجازت دی

جاتی ہے کہ وہ اس آیت پاک کو ایک ہفتہ پڑھیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔
(ترکیب) اول آخر درود شریف اکیس اکیس بار آیت شریف پانچ تسبیح جمعرات سے جمعرات تک ایک ہفتہ نماز عشاء یا جماعت ادا کر کے بوقت شب پڑھا جائے گا۔ تنہائی ہونا ضروری ہے ہفتہ بھر ترک جماعت ہرگز ہرگز نہ کی جائے پریشان بالکل نہ ہوں سب بادل چھٹ جائیں گے۔ یہ مخاطبہ تمام احباب کے لیے ہے جو اس قسم کی کلفتوں میں جائیں اس سے مخالف صلح کرنے پر بھی آمادہ ہوگا اور مخالفین کی تمام مسرتوں کا قلع قمع ہوجائے گا۔ مصلحت وقت کو پیش نظر رکھیں۔

سوال: مخالف اور معاند کے پیٹ میں چوہے لوٹنے لگے ہیں اور خواہشمند صلح ہیں۔ دیگر منتفی اور شری فسادی طبقہ میں اختلافات پیدا ہوگئے ہیں۔

جواب: مخالف اگر صلح کرلے اور اس کے لئے بہتر ہے اور اب بھی وہ صلح کرلیں اُن کے حق میں بہتر ہے۔ ورنہ جو کچھ وہ کرنا چاہیں کرلیں یقین ہے کہ انشاء اللہ ناکام ہوں گے۔ انا اللہ کو اور پڑھیں۔ مذکورہ بالا طریقہ جاری رکھیں ایک چلہ تک ساتھ ہی ہر یوم جمعرات کو ایک تسبیح بعد مغرب ورد فرمالیں. ان اللہ عزیز ذوانتقام۔ یقین ہے اگر وہ اپنی حرکات سے باز نہ آئے تو ممکن ہے کہ وہ بلا یا سزا اور جرمانہ میں پھنس جائیں۔ آپ اپنے مشاغل میں مصروف رہیں اور اللہ پاک پر کامل بھروسہ رہے یہی عام مخاطبہ جملہ احباب کے لئے ہے اس قسم کے واقعات پیش آئیں تو اس کو اپنا معمول بنا کر کامیاب ہوں۔

سوال: بحمد اللہ کامیابی نظر آئی ہے۔ مخالفین جو ممد و معاون ہیں۔ انہیں شدید اختلاف پیدا ہو گیا ہے۔

جواب: یہ بھی آپ کا کچھ بگاڑ نہ سکیں گے۔ خود افسران عظیم میں مبتلا ہو کر پریشان ہوں گے۔ جاء الحق وزہق الباطل صادق ہے۔ اعمال مشروعہ کرتے رہے تو جہ الی اللہ کی ضرورت

ہے کامیابی آنکھوں سے نظر آ رہی ہے بے فکر ہو کر کام کیا جائے باقی اللہ تعالیٰ کریم کارساز ہے۔ استقامت اور صبر بڑی چیز ہے۔ کام کیجئے اور اس میں لگے رہیں۔ اللہ پاک مددگار ہے۔ اللہ پاک بے صبری اور مایوس کو پاس نہ آنے دے۔ انشاء اللہ تمام فتنے دور ہو جائیں گے۔ پیروی کرنے اور کرانے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کریں۔ الحق چلو حق کو فتح ہو گی۔ مصارف زر کثیر کی صورت میں تو ہوتے ہی ہیں اور رشوت کا بازار گرم ہے چھوڑ آیئے اپنا کام چونکہ ہم سرکاری ملازمان سے بے وقت اُن کے کاموں میں خلل ڈال کر مجبور کر کے لیتے ہیں اُس کی یہ اجرت سمجھی جائے اور ایک حیلہ جواز شرعی کا اس طرح نکال لیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہی ہماری اس کام اور اس گناہ کی چشم پوشی فرما کر عفو فرمائیں گے۔ موقع محل مجبور کرتا ہے کہ دے لے کر کام نکالا جائے۔ انشاء اللہ ثم انشاء اللہ فتح ہو گی۔

سوال: دشمن کی تکلیف کا پہنچانا اور ہمارے فرائض میں خلل ڈالنا اور ایذا پہنچانے کا انتقام نہ ملنا مخالف کی حوصلہ افزائی میں اضافہ ہوتا ہے کچھ تو مزہ چکھایا جائے تاکہ وہ اس کام سے باز آئے۔

جواب: انسان اپنے جرائم کی پاداش کی سزا میں خود مر جاتا ہے۔ قاعدہ ہے کہ جو بجلیاں کوندتی ہیں وہ گرتی ہیں اور جو بدلیاں گرجتی ہیں وہ برستی نہیں اگر دشمن سے جان و مال اور آبرو کے لئے جان کا خطرہ ہو تو میری رائے میں مچلکہ ضمانت یا اور کسی قسم کی کاروائی نہ کی جائے بلکہ عفو اور درگزر فرما کر دعائے خیر محض توجہ اللہ کی جائے چونکہ یہ آپ کے ذوالقربیٰ ہیں جن کے حقوق کی ادائیگی واجب اور موجب رضا خداوندی احکام و آفات ذوالقربیٰ حصہ حکم ہے۔ لہذا آیہ کریمہ یکصد بار سابقہ جملہ اعمال بند فرما کر ہر نماز کے بعد اول آخر اکیس اکیس بار درود شریف پڑھ کر لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین ط یکصد بار یعنی پانصد بار روزانہ پچیس یوم تک برابر پڑھیں۔ انشاء اللہ العزیز دشمن اپنی جگہ سے راہ فرار اختیار

کرے گا اور جگہ چھوڑ دے گا۔ مشیت الٰہی پڑھنے والے کا ساتھ دے گی۔ پڑھنے والے کو چاہئے کہ بالکل بے فکر رہے۔ غیب سے جملہ سامان راحت اور فتح ہو گی انشاء اللہ دشمن فرار ہو چکا ہے۔

(مسرت نامہ) خدا کا لاکھ لاکھ شکر بجا لایا جاتا ہے کہ متدائرہ چار مقدمات چاروں میں کامیاب ہو چکا ہوں صرف قبضہ اور ڈگری ملنا باقی ہے۔ اللہ پاک سے جو فریاد کی تھی قبول ہو گئی مجھے بہت کچھ کرنا ہے بعد اختتام ان سب صورتوں کے انشاء اللہ عمل میں لاؤں گا۔

جواب: اسی قسم کی صورتیں خاکسار کو بھی پیش آئیں۔ بندہ بھی کامیاب ہو چکا ہے۔

سوال: مقدمہ میں ایک عرصہ لگ گیا اور شکست ہو گئی۔

جواب: عارضی شکست ہے اس سے نہ گھبرانا چاہئے۔ اپیل فرما دیں اور آپ چالیس یوم تک بعد نماز عشاء روزانہ سورہ قاف (ق) کی تلاوت فرماتے ہوئے دعا فرما لیا کریں۔ انشاء اللہ العزیز آپ کے حق میں فیصلہ ہو گا۔



سوال: جائز کام لیکن حجاب مانع ہے تاہم عرض کرنا ضروری ہے میری دو شادیاں ہوئیں۔ اولاد بھی ہوئی اور موجود ہے تیسرا نکاح کرنا چاہتا ہوں۔ قرابت دار مانع ہیں۔ عمر میری پاس سال کے قریب ہے کوئی دیندار عورت بیوہ سے نکاح ہو جائے تو شکر پروردگار بجا لاؤں۔ نفسانی خواہشات کا سدباب گھر کی دیکھ بھال سے نجات ملے۔

جواب: اللہ پاک سے دعا فرمائیے کہ نیک طینت نیک خصلت عورت عطا فرمائے تجویز و تدبیر سے کام لیں طلب صادق اور توکل الی اللہ کی ضرورت ہے۔

سوال: ایک جگہ تجویز عمل میں آئی ہے لیکن صاحب خانہ کو انکار ہے نیز وہ بھی رضامند نہیں ہیں معروضات پیش ہیں رہبری فرمائیے۔

جواب: جس خدا نے لڑکی کی زبان سے انکار کرایا ہے وہی اقرار کرائے گا اور میرے نزدیک تو موصوفہ کا انکار ایک پردہ ہے جس میں اقرار و محبت مستور ہیں واللہ اعلم۔ نا اُمیدی اور مایوسی سے کام بگڑ جاتے ہیں عشق تو وہ آگ ہے کہ معشوق کو سوختہ جان کر دیتی ہے اور عاشق کے قدموں پر لا ڈالتی ہے۔ جائز کام ہے خدانخواستہ آپ کسی کے گھر پر چھاپہ نہیں مار رہے ہیں جیسا کہ آج کل ہو رہا ہے۔ انشاء اللہ آپ کا نکاح ہو جائے گا۔ دیر آید درست آید۔ بروز جمعرات کسی سرمہ پر بعد عشاء اول آخر اکیس بار درود شریف پڑھ کر ایک سو ایک مرتبہ سورہ رحمان شریف کی تلاوت فرما کر دم کریں۔ اور وہ سرمہ خود اپنی آنکھوں میں لگائیں۔ اور نماز جمعہ ادا کریں۔ مطلوبہ کو سلام کریں اگر ممکن ہو تو اس کو بھی سرمہ استعمال کرا دیں۔ اللہ کو منظور ہے تو کام ہو جائے گا مگر قضاء مبرم اور محکم خدا تعالیٰ کی مشیت سے بدلوانا امر مشکل ہے اس میں بڑی آہ و بکا کی ضرورت ہوتی ہے۔ جس رجوع الی اللہ یقین کے ساتھ قائم رہے تا کہ امر دشوار لاینحل بحکم ربی حل ہو سکے۔ (عام ہدایت اور ایک خاص تذکرہ) دیوبند کے ایک بزرگ کامل نے اپنے تجربہ شدہ عملیات عام استفادہ لائق لکھ کر کتابی شکل میں طبع کرائی۔ انتہائی مقبولیت اس کو حاصل ہوئی۔ ہر چہار طرف سے شکایات موصول ہونے لگیں کہ آپ نے بڑا غضب فرمایا۔ مخلوق کی عزت آبرو مٹی میں مل رہی ہے آپ کو ایسے عمل لکھنا نہ چاہئے تھا حضرت موصوف نے ایک حیلہ جواز شرعی قائم فرما کر تمام حضرات سے اصل کتابیں طلب فرما کر نذر آتش فرما دیں۔ دینداری کا زمانہ ختم ہو گیا۔ حرام کاری عام ہو گئی۔ اپنی ہوائے نفس کی خاطر قسم قسم کی ترکیبیں نکال کر پارسائی کا جبہ اوڑھ کر صرف اسی کام کے لئے عملیات اور وظائف پڑھنے کا شوق چراتا ہے اس لئے خاکسار ہر عمل کی سخت اجازت لکھ دیتا ہے جملہ چیزیں نوری موثر ہیں۔ جائز کام ہو اور حق بجانب ہو۔ ورنہ سر پٹک مار یئے انشاء اللہ ناجائز خیال۔ ناجائز نیت اور بدعادات کا خمیازہ بھگتیں گے۔ یہ فیضان روحی جس طرح مجھے اجازت کے ساتھ

حاصل ہوئے ہیں۔ عام نفع خلائق درج کر دیئے گئے ہیں۔ جو ہدایت کے مطابق ہی پورے اتریں گے ورنہ نہیں۔ صرف اہل اسلام حضرات اس سے مستفیض ہوں گے یا موذ اہل ہنود احباب تجربات سے فائدہ اٹھائیں۔

# ہر مقصد میں کامیابی

اس نقش کے یوں تو بہت سے خواص ہیں لیکن یہاں مختصر طور سے بیان کیا جائے گا مثلاً اگر کوئی فرد زندگی میں ہر مرتبہ ناکامیب ہوتا ہو اور منحوست کے بادل نہ چھٹتے ہوں یا کسی ایسی بیماری یا مشکل میں مبتلا ہو جس سے جان نہ چھوٹتی ہو تو ایسا فرد اس نقش کو نوچندی جمعرات والے دن طلوع آفتاب کے وقت اس کے سامنے سفید کاغذ پر زعفران سے لکھے اور اسے چاندی میں بند کروا کر اپنے گلے یا سیدھے بازو پر باندھے اور قدرت الٰہی کا نظارہ خود اپنی آنکھوں سے کر لے کہ کیسے کیسے افراد زندگی میں وسیلہ بنیں گے اور غیب سے رزق کی دولت گھر آئے گی۔ ناممکن کاموں کو ممکن بنانے اور رکاوٹوں کے خاتمے کیلئے اسی نقش کو بروز جمعہ بعد نماز جمعہ سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر چاندی میں بند کروا کر گلے میں پہنیے بچوں و بڑوں کی ناجائز ضد کے خاتمے اور ان کی کامل اصلاح کرنے کیلئے ایک نقش کو ان کے گلے میں زعفران سے سفید کاغذ پر لکھ کر ڈالا جائے اور دوسرے کو سادہ پانی میں گھول کر پلایا جائے۔

ا ا ا ا ا ل ل ل ل م م م م ص ص ص ص

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ا | ص | م | ل | ا | ا |
| ل | ل | م | ا | ص | ل |
| ص | ا | م | ص | ل | ص |
| ص | ص | م | ل | ا | ص |

ا ا ا ا ا ل ل ل ل م م م م ص ص ص ص

# ہر مقصد میں کامیابی

اس نقش کو جو کوئی بھی زعفران سے لکھ کر اپنے گلے میں باندھے اور اس کے نیچے اپنا نام معہ والدہ اور اپنا مختصر کوئی بھی مقصد لکھ کر گلے میں پہنے گا تو اللہ کے حکم سے اسے دنیاوی معاملات میں کوئی بھی پریشانی یا مصیبت نہیں آئے گی اور اس کے کام غیبی امداد کے طور پر ہوں گے لیکن اس نقش کو نوچندی جمعرات کو سورج نکلنے کے ایک گھنٹے کے بعد لکھے اور اسے چاندی یا کسی اور دھات میں کندہ کروا کر اپنے گلے میں باندھے دشمن و حاسد افراد کے غلط ارادوں سے باز رہنے اور ان پر فتح حاصل کرنے کیلئے اسی نقش کو اوپر والے طریقہ کے مطابق لکھے اور اس کے نیچے دشمن کا نام مع والدہ لکھ کر اسے اپنے الٹے بازو پر باندھے دشمن اپنے ہر برے مقصد میں کبھی کامیاب نہیں ہوگا۔ دشمن کی اصلاح یا ایسے افراد کی اصلاح کرنے کیلئے جو اچانک پیار و محبت سے منہ موڑ چکے ہوں اس نقش کے نیچے ان تمام افراد کے نام مع والدہ لکھ کر ان کے پسندیدہ مشروب میں گھول کر یہ مشروب ان افراد کو پلایا جائے جو ایسی کیفیت میں مبتلا ہوں اللہ کے حکم سے یہ دوبارہ پیار و محبت قائم کریں گے اور پرانی دشمنی کا خاتمہ ہوگا۔ دفع بواسیر سے نجات کیلئے اس نقش کو چاندی کے پترے پر کندہ کروائے اور اسے گلاب سے عرق میں ڈال کر صبح نہار منہ اس عرق کو پیئے۔



## عداوت کو محبت والفت میں بدلنے کیلئے

اس آیۃ مبارکہ کو لکھے اور آب زمزم یا بارش یا کنوئیں کے پانی سے دھو کر مطلوب کو پلائیں تو مقصود حاصل ہوگا۔ پانی پر دھوپ نہ پڑنے پائے۔

انما تنذر من اتبع الذکر وخشی الرحمن بالغیب ج فبشرہ بمغفرۃ واجر کریم (یٰس۔۱۱)

## جس عورت کا مالک گھر خرچہ نہ دیتا ہو

جس عورت کا مالک گھر خرچہ نہ دیتا ہو ان آیات کے تین تعویذ بنا کر اُس پر اُس کا نام لکھو اور اُس کی والدہ کا نام لکھو اور یہ تینوں تعویذ ایک ایک کر کے چلتے پانی میں ڈال دو بہت جلد اپنے گھر خرچہ دینا شروع کر دے گا آزمودہ ہے۔ آیات یہ ہے۔

صم بکم عمی فھم لایرجعون. صم بکم عمی فھم لایتکلمون صم بکم عمی فھم لایسمعون برحمتک یا ارحم الراحمین.

## شوہر اور بیوی کا دست وگریبان ہونا

تالی دونوں ہاتھ سے بجتی ہے۔ میاں بیوی دونوں بات بے بات لڑتے رہیں تو اس گھر کی فضا مکدر ہو جاتی ہے اور اولاد کی تربیت میں بڑا سقم واقع ہو جاتا ہے اس کا تدارک اس طرح کرنا چاہئے کہ میاں بیوی دونوں میں سے کوئی ایک اولاد کی تربیت کی خاطر ایثار کرے اور خاموشی اختیار کرے۔ وہ مثال تو آپ نے سنی ہوگی "ایک چپ سو کو ہرائے" بالفرض محال اگر دونوں میں سے کسی کی طبیعت میں ایثار نہ ہو تو والکاظمین الغیظ والعافین عن الناس واللہ یحب المحسنین. ہر نماز کے بعد سو مرتبہ پڑھ کر ایک گھونٹ پانی پر دم کر کے پئیں۔

(آیت کا ترجمہ یہ ہے "جو لوگ غصہ کھاتے ہیں اور لوگوں کو معاف کر دیتے ہیں۔ اللہ احسان

کرنے والے ایسے بندوں سے محبت کرتا ہے")

# اپنی بات منوانے یا دیگر کام

اس عمل کی بدولت اپنی زبان میں ایسی تاثیر کو پیدا کیا جا سکتا ہے جس سے کوئی بھی اس شخص کو انکار نہ کر سکے اور حتی الامکان اس کے کام آ سکے اس کا تعلق ایسی دنیاوی خواہش سے بھی ہے جیسے کوئی اپنی من پسند شادی کرنا چاہتا ہو لیکن اس میں بہت ساری رکاوٹیں پیدا ہوں جس سے شادی پسند کی جگہ نہ ہوتی ہو یا اپنے گھر والے یا مطلوب کے گھر والے اس رشتے کے خلاف ہوں اس قسم کے تمام معاملات میں فتح حاصل کرنے اور اپنی خواہش پوری کرنے کیلئے نقش کے اندر لکھی آیت کو اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر اپنے مطلوب کے نام کے اعداد ابجد کے مطابق رات کو بعد نماز عشاء پڑھے اور اس نقش کو زعفران سے عروج ماہ میں لکھے اور شادی کی خواہش پوری ہونے سے لیکر حاکم کی تسخیر اور اس سے اپنی جائز باتوں کو منوانے کیلئے اور اس سے متعلق دنیاداری کے جتنے بھی معاملات ہیں۔ ان سب میں اپنی بات کو اہمیت دینے اور اس کا اثر دوسروں کے دلوں میں پھیلانے اور پہنچانے کیلئے اس عمل کو کیا جا سکتا ہے۔ اور نقش کو عروج ماہ نوچندے اتوار والے دن لکھ کر اس کے اردگرد اپنا مقصد لکھ کر اسے اپنے پاس رکھے یا گلے میں پہنے اور جیسے ورد کرنے کا طریقہ بتایا ہے۔ ورد کیا جائے اور آخر میں متعلقہ افراد یا کسی مخصوص فرد کا کامل تصور باندھ کر اسے دم کیا جائے۔

الرحمن علم القرآن خلق الانسان

| | |
|---|---|
| البیان | علمه |
| علمه | البیان |
| البیان | علمه |

الشمس والقمر بحسبان ۞ والنجم والشجر یسجدان

# تسخیر عالم ملکوت

اگر کوئی اس آیت کو سوالاکھ کی تعداد میں صرف پرہیز جمالی کرتے ہوئے پڑھ لے اور روز اس نقش کو آٹھ مرتبہ زعفران سے لکھ کر جمع کرتا جائے اور سوالاکھ کی تعداد پورا ہونے کے بعد انہیں آٹے میں گولیاں بنا کر مچھلیوں کو ڈالے تو ایک وقت میں دو کاموں کا عامل بن جائے گا۔ پھر تمام مخلوق اس عامل یا اس عمل کو کرنے والے کے قبضے میں ہوگی تمام مخلوق اس کی عزت کرے گی اور قدر جانے گی۔ اور خصوصاً تسخیر شمس وقمر ہوگی۔ شمس وقمر کے موکلات سے یقینی رابطہ پیدا ہوگا اور جب کسی کو نقش لکھ کر دے تو اس پر آٹھ مرتبہ اسی آیت کو پڑھ کر دم کر دیا کرے اللہ کے حکم سے تسخیر عالم ملکوت ہوگی۔ اگر کسی کو کسی کے حق میں کرنا ہو، مقدمے میں فتح یابی کرنی ہو، اولاد میں اپنی عزت اور قدر منوانے کیلئے، اندھیری وطوفان کو روکنے کیلئے نقش کو لکھ کر اونچی جگہ لٹکایا جائے اسی وقت اندھیری اس جگہ ٹھہرے گی لیکن دوسری جگہ رواں رہے گی، عورت ومرد کو اکٹھا کرنے اور ان کے باہمی اتفاق کیلئے اس نقش کو استعمال میں لایا جاسکتا ہے۔ اگر کوئی عامل نہ بھی بننا چاہے تو ویسے بھی اس نقش وآیت کو انہی مقاصد کیلئے استعمال کرے اور اس کا اثر اپنی آنکھوں سے ملاحظہ کریں۔

الرحمٰن علم القرآن خلق الانسان علمہ البیان

| | | |
|---|---|---|
| الشمس | والقمر | بحسبان |
| بحسبان | الشمس | والقمر |
| والقمر | بحسبان | الشمس |
| الشمس | والقمر | بحسبان |

والنجم والشجر یسجدٰن والسماء رفعها ووضع المیزان

# اُمور دنیا میں آسانی

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کے امور دنیا بلا کسی پریشانی اور مشکل کے حل ہو جایا کریں اور بخیر وخوبی انجام پائیں تو اس کے لیے لازم ہے کہ ذیل کا نقش باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر شرف شمس میں مشک وزعفران سے لکھے اور اس پر سات مرتبہ سورہ رحمان بمعہ اول و آخر درود پاک ابراہیمی گیارہ گیارہ بار پڑھ کر دم کرے اور اس کو چاندی کے خول کے اندر بند کر کے گلے میں پہنے اور اکیاون روپیہ خیرات فقراء میں تقسیم کر دیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اس نقش کی برکت سے اس کے تمام کام بخیر وخوبی انجام پائیں گے اور کسی بھی قسم کی رکاوٹ ان میں نہ آئے گی۔ نقش

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| ذو | الجلال | والا | کرام |
|---|---|---|---|
| ٢٩ | ٢٧ | ٣٠٧ | ٦٣ |
| ٢٥٩ | ٣٦ | ٦٦ | ٧٨ |
| ٢٥ | ٧٠٩ | ٣٥٨ | ٣٧ |

# لڑکی کے رشتہ کے لئے

جس شخص کی لڑکی کنواری بیٹھی ہو اور کوئی سامان جہیز کا پورا نہ ہو یا کسی جگہ سے کوئی رشتہ یا پیغام نہ آتا ہو وہ شخص گیارہ ہزار مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد گیارہ دن تک اس طرح پڑھے کہ جمعرات کے دن سے شروع کرے اور اتوار کو ختم کرے۔ وہ اسم یہ ہے۔ یا معطی

# المعطی

اگر کسی لڑکے ولڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو خواہ کوئی بھی وجہ ہو تو اس اسم کو دریا یا نہر کے پانی پر پانچ ہزار کی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور اس سے ایسی جگہ غسل کرے جہاں اس پانی کی بے ادبی نہ ہو اور اس نقش کو اپنی کمر میں باندھے اللہ کے حکم سے بند نصیب کھل جائے گا۔ اور کہیں اچھی جگہ شادی ضرور ہو جائے گی۔



## شادی ہو

اگر کسی بھی طور لڑکی ولڑکے کی شادی نہ ہو رہی ہو تو اس نقش کو سنہرے کاغذ پر سرخ روشنائی سے لکھے اور اسے کمر میں باندھے اور دوسرے طلسم کو روزانہ دریا کے پانی میں ایک مرتبہ لگا کر اس پانی کو غسل والے پانی میں ملا کر اس سے غسل کرے اس عمل کو سات دنوں تک کرے اور کمر والا نقش نہ اتارے اللہ کے حکم سے جو بھی شادی کے راستے میں رکاوٹ [illegible] ہوگی اس عمل کی بدولت اس کا خاتمہ ہوگا اور شادی ضرور چند دنوں کے اندر ہو جائے گی۔ اس عمل میں زیادہ اثر پیدا کرنے کیلئے اس غسل والے پانی کو باہر اپنے دروازے کے پھینکے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ص | ط | ع | و | ک |
| ک | ص | ط | ع | ف |
| ق | ک | ص | ط | ع |
| ق | ک | ص | ط | ع |
| ط | ف | ص | ع | ع |

## دیگر برائے مفرور یا محبت میں کسی کو بیقرار کرنا یا کسی سے نکاح کرنا چاہتا ہو

ترکیب: اگر کوئی شخص کسی کو اپنی محبت میں بے چین کرنا چاہے یا کسی سے محبت کرنا چاہتا ہے یا بھاگے ہوئے کو واپس بلانا چاہتا ہے تو اس کو چاہئے کہ ایک تازہ انڈا مرغی کا لے کر جو زیادہ دن کا نہ ہو یا تو رات کو دیا ہوا ہو یا صبح کا یا عصر کے قریب دیا ہو لیکر اگر اس پر کچھ لگا ہو تو دھجی سے صاف کر لے اور اس پر ۷۸۶ یعنی بسم اللہ کے عدد لکھ کر حروف ابجد الف سے لے کر ط تک لکھے۔ ا۔ب۔ج۔د۔ھ۔و۔ز۔ح۔ط یہاں تک لکھ کر پھر مطلوب کا نام اور اس کی ماں کا نام اور پھر اپنا نام اور اپنی ماں کا نام لکھے اور اس کے بعد آیت شریف۔ ولقد علمت الجنۃ انھم لمحضرون ط

لکھ کر انڈے کو ایک گڑھا کھود کر زمین میں انڈے کو راکھ میں رکھ کر اس کے اوپر اتنی راکھ چڑھا دے کہ بھوبھل ڈالنے سے یا آگ اس کے اوپر رکھنے سے جل نہ جائے بلکہ گرم رہے اور تین دن تک مسلسل اس عمل کو کرے۔ یعنی چوبیس گھنٹہ یہ انڈا گرم رہے اس کی آگ ٹھنڈی نہ ہونے

پائے۔ انشاءاللہ مفرور واپس ہوگا مطلوب بیقرار ہو کر آئے گا۔ مطلوب کے نام کی جگہ۔

الحب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں اس طور پر لکھے۔

## تسخیر افسران

اگر کوئی ملازم پیشہ فرد ہو اور اس کے افسران اس کے ساتھ اچھا سلوک نہ کرتے ہوں تو اس نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اس کے نیچے اپنے افسران کا نام مع والدہ لکھ کر اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے۔

| | |
|---|---|
| تلک | ایت الکتاب |
| ایت الکتاب | المبین |

## لڑکیوں کی جلد شادی کی خواہش

سورہ یٰسین آیت ۳۲ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ۲۱۲ مرتبہ روزانہ بعد نماز عشاء ایک وقت مقرر کر کے چالیس روز تک پڑھیں۔ انشاءاللہ لڑکی کا پیغام جلد آئے گا۔ آیت یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم سبحن الذی خلق الازواج کلھا مما تنبت الارض ومن انفسھم ومما لا یعلمون.

# ہر کام میں آسانی کا نقش

ہر کام میں آسانی کا نقش

یا دردائیل   یا بدوح   یا حبیب

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۱۱ | | |
| | ۱۰ | ۴ | ۶ | |
| | | ۸ | ۹ | ۳ |

ہتھوریل   یا تکفیل

یا دردائیل   یا بدوح   یا حبیب

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۱۱ | | |
| | ۱۰ | ۴ | ۶ | |
| | | ۸ | ۹ | ۳ |

ہتھوریل   یا تکفیل

## شوہر کا غصہ ختم کرنے کے لئے

بیوی شوہر کی نسبت زیادہ محبت کرنے والی ہوتی ہے۔ اس کے اندر محبت کا تلاطم خیز سمندر رہی ہے جس کی بناء پر نسل انسانی کی بقا اور نشو ونما جاری ہے۔ اگر بیوی کے ساتھ پوری محبت کی جائے اور شوہر کی طرف سے اس کو ذہنی سکون میسر آ جائے تو معاشرے کی زیادہ تر برائیاں ختم ہو سکتی ہیں جس کا اثر براہ راست آنے والی نسلوں پر پڑتا ہے۔

شوہر کے ناروا سلوک سے نجات پانے کے لئے عشاء کی نماز کے بعد بیوی اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بسم اللہ الواسع جل جلالہ مصلے پر بیٹھ کر ایک تسبیح پڑھے اور دعا کرے۔

اگر ایسے حالات پیدا ہو جائیں کہ شوہر طلاق دینے پر آمادہ ہو یا اس کے اندر بیوی کو علیحدہ کرنے کی ضد پیدا ہو جائے یا بیوی کو گھر سے نکال دے اور انتقاماً اسے گھر نہ بلائے تو بیوی کو چاہئے کہ رات کو سونے سے پہلے باوضو مصلے پر بیٹھ کر اکتالیس بار سورہ قل ھو اللہ احد پوری سورۃ پڑھ کر بات کئے بغیر بستر میں چلی جائے اور لیٹ کر آنکھیں بند کر لے اور اپنے شوہر کا تصور کرتے کرتے سو جائے۔ اس عمل کی مدت بھی نوے دن ہے۔

## زن و شوہر

اگر میاں بیوی کا آپس میں سلوک و اتفاق نہ ہو اور ہر وقت بلا وجہ گھر میں جھگڑتے ہوں جس سے بچوں پر برا اثر پڑتا ہو یا دونوں ایک دوسرے سے محبت تو کرتے ہوں لیکن کوئی تیسرا ان کو جدا کرنا چاہتا ہو یا ان کا کوئی عزیز یا رشتہ داران کا دشمن بن گیا ہو اور ان پر غلط اعمال کرواتا ہو یا دونوں کے مزاج نہ ملتے ہوں یا کوئی دوسری ایسی کوئی وجہ ہو جو سمجھ میں بھی نہ آ رہی ہو تو اس نقش کو دونوں میں سے کوئی بھی تین عدد زعفران سے سفید کاغذ پر عروج ماہ میں دن بدھ بعد نماز مغرب لکھے ایک ایک نقش کو دونوں میاں بیوی اپنے گلے میں ایک دوسرے کا نام مع والدہ لکھ کر باندھیں اور تیسرے کو صندل کے شربت کی بوتل میں ڈال دیں اور روزانہ دن کے تین حصوں میں اس شربت کو سادہ پانی میں ملا کر اس کو پئیں اور اس کے اثرات خود دیکھ لیں۔



# العلی

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ تمام مخلوق اس کی عزت کرے اور اس کے جائز مطالبات کو مانے تو اس اسم مبارک کو بکثرت ورد کیا کرے اللہ کے حکم سے جو کوئی بھی دیکھے وہ زیر ہوگا اگر کوئی اس کا ورد نہ کر سکے تو اس نقش کے پیچھے اپنا مقصد لکھ کر اسے اپنے گلے میں باندھے اللہ کے فضل سے تمام مخلوق مسخر ہوگی اگر زن و شوہر میں اتفاق پیدا نہ ہوتا ہو تو اس نقش کو دو عدد زعفران سے لکھے ایک کو اپنے گلے یا بازو پر باندھے ایک کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی اس کو پلائے جو زیادتی کرتا ہو اللہ کے حکم سے خاوند یا بیوی اپنی ناجائز ضد کو ترک کرتے ہوئے صلح صفائی سے رہیں گے۔

| | | |
|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | و |



نام:..........................

والد کا نام:..........................

والدہ کا نام:..........................

درمیان میاں بیوی صلح وصفائی ہو

نام:..........................

والد کا نام:..........................

والدہ کا نام:..........................

# پر نافع اور پر تاثیر نقش برائے ہر حاجت

ذیل کا نقش آیت الکرسی کا ہے اس کے بے شمار برکات و فوائد ہیں جو بیان سے باہر ہیں اس کو پاس رکھنے والا یا اپنے بازو پر باندھنے والا ہر قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا سفر میں محفوظ و مامون رہے گا اور بخیر و عافیت گھر واپس آئے گا سلامتی سے زندگی کا سفر گزارے گا بیمار کی بیماری ختم ہو اور صحت یابی نصیب ہو اللہ تعالیٰ کی سد اشفاء و برکت نازل ہو میدان جنگ میں ہر لحاظ سے سلامت رہے کسی بھی قسم کا خوف لاحق نہ ہو زعفران اور مشک سے لکھ کر عورت کی کمر میں باندھنے سے اس کو صحت و تندرستی ملے حمل محفوظ رہے اور ہر تکلیف سے زچہ بچی رہے دشمن کسی بھی قسم کا نقصان نہ پہنچا سکے جن بھوت، آسیب، جادو، ٹونے، نظر بد سے محفوظ و مامون رہے غرضیکہ کہ اس کے لاتعداد فوائد ہیں جو بیان سے باہر ہیں۔

اس کو بعد نماز اشراق شرف قمر میں لکھے یا جس شرف میں بھی لکھے اسی حساب سے اس کے فوائد سے مستفید ہو اس کو لکھنے کے بعد اس پر اکتالیس بار آیت الکرسی بمعہ اول و آخر درود پاک بارہ بارہ بار پڑھ کر دم کرے اور وقتاً فوقتاً اس کو خوشبو بھی لگاتا رہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ل | ل | لا | ل | ا | ا | ل | لا | ا | ل | ا | لا | د |
| ن | لا | ی | ا | ل | | ذ | ی | م | ا | ی | م | ی | م |
| ه | م | د | م | ا | ح | ل | ت | لا | م | د | لا | ی | ع |
| ه | ی | ط | د | ن | ب | ش | ی | م | ت | ع | ل | م | ؤ |
| لا | ا | لا | ب | م | ا | ش | ا | د | س | ع | ل | ه | م |
| س | ی | لا | ا | ل | س | م | ا | د | ا | ت | د | الارض | ل |
| د | لا | ی | د | و | لا | م | ت | فا | ح | م | ا | د | د |

# غلط فہمی کا ازالہ

اگر کسی کا کوئی ایسا فرد دشمن بن چکا ہو جس کا تعلق کسی غلط فہمی سے ہو اور اسے اپنے حق میں مغلوب کرنا ہو نہ کہ اس کا نقصان کرنا ہو اور نہ ہی اسے نقصان پہنچانا ہو تو اس نقش کو دشمن کے نام کے حروف ابجد نکال کے اس کی تعداد کے مطابق لکھے اور روز آٹے میں بند کر کے گولیاں بنا کر دریا یا تالاب میں مچھلیوں کو ڈال آئے اس عمل کے دوران خود بھی اعتصام وانتقام کے ساتھ سورۃ المزمل شریف کا ورد کیا کرے اگر سات دنوں کے اندر اس عمل کا اثر شروع ہو جائے اور غلط فہمی درست ہو جائے تو پھر ہمیشہ کیلئے اس کا اثر باقی رکھنے کیلئے اسی نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اگر اسی نقش کو کسی میٹھی شے میں ان افراد کو پلایا جائے جو کسی غلط فہمی کا شکار ہوں تو ان کی اصلاح ہو گی۔ اور ایسی کوئی وجہ پیدا نہیں ہو گی جس سے ان کے درمیان جدائی ہو۔ زندگی میں ایسے کئی موڑ آتے ہیں جس سے دو پیار رکھنے والے افراد کے درمیان پھوٹ پڑ جاتی ہے اور اس کی کوئی واضح وجہ سامنے نہیں آتی اور اسی عمل کی بدولت کوئی بھی برا نہیں بنتا اور مقصد حل ہو جاتا ہے۔ اور ان دو جدا ہونے والوں کو ملانے کیلئے اللہ کی مدد کا غلبہ پیدا ہوتا ہے۔



# دیگر ہر مقصد میں کامیابی کے لیے

**ترکیب:** یہ دونوں نقش سلام قولا من رب الرحیم ط کے ہیں۔ ہر مقصد کی کامیابی کے لیے مجرب اور اکسیر ہے۔ دونوں میں سے جس کو دل چاہے استعمال کرے۔ مربع استعمال کرے یا مثلث انشاء اللہ مقصد میں کامیاب ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۴ | ۲۰۷ | ۲۱۰ | ۱۹۷ |
| ۲۰۵ | ۱۹۸ | ۰۳ | ۲۰۸ |
| ۱۰۱۵ | ۲۱۲ | ۲۰۵ | ۲۰۲ |
| ۲۰۶ | ۲۰۱ | ۲۰۰ | ۲۱۱ |



۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| مِّنْ | قَوْلًا | سَلٰمٌ |
| رَّبٍّ | مِّنْ | قَوْلًا |
| الرَّحِيْمِ | رَّبٍّ | مِّنْ |

# نقش عجیب

جس پر سات آسمان وزمین کا وزن ہے اور اس کے بے پناہ فضائل بیان کرنے کیلئے فرشتوں کی زبان اور قدرت کا قلم چاہئے اس میں اسماء الٰہی کے علاوہ حروف مقطعات اور چار آیتیں شامل ہیں۔ یعنی اگر ایک آیت بھی ان میں حاصل ہو جائے اور وہ انگشتری کے نگینے پر کھدوا کر اپنے پاس رکھے تو دنیا میں کسی کا بھی محتاج نہیں ہوگا۔ اس نقش کو بھی جو زعفران سے لکھ کر اپنے گلے میں باندھے تو اس پر کوئی بھی اوزار اثر نہیں کرے گا اگر کوئی کسی جسمانی تکالیف میں مبتلا ہو تو اس کو گلے میں بھی باندھے اور ایک کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی صبح نہار منہ استعمال کرے بفضل خدا ہر قسم کی بیماری کا خاتمہ ہوگا۔ اگر کوئی ہر وقت انجانے خوف میں مبتلا رہتا ہو تو اس نقش کو زعفران سے اس ڈرنے والے کے کپڑے پر لکھے اور اسے اپنے بازو یا گلے پر باندھے اللہ کے فضل سے ڈر اس فرد سے خود ڈرے گا۔ تمام مخلوقات کو مسخر کرنے کیلئے اس نقش کو اگر کوئی خاتون ہو تو سونے کی انگوٹھی میں بند کروا کر اپنے سیدھے بازو میں باندھے اسے جو بھی دیکھے گا وہ فریفتہ ہوگا اگر مرد ہو چاندی کی انگوٹھی میں استعمال کرے۔

---

الٓمٓ حٓمٓعٓ قٓ نٓ۔ الٓمٓصٓ حٓمٓ یٰسٓ کٓھٰیٰعٓصٓ قٓ امینٓ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ما شاء اللہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ العظیم | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظلمین | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وافوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم حسبنا اللہ ونعم الوکیل علی اللہ توکلنا |
| لا ۰ ۳ صم | ۲۱ ۰ ۱ صم | ۹ ع ۱۲ صم | ۳۳ ۳۹ صم |
| ل ۳۹۳ عسہ | ۲۱ لا لا ۳ عسہ | ل ل ۱۲ عسہ | ۶۱ ۲ عسہ |
| ۶ ل ۱۳ ق | ۶ لا ۲۰ ق | ع ۳۹۳ ق | لا لا لا ۳ ق |

الٓمٓ حٓمٓعٓسٓقٓ نٓ۔ الٓمٓصٓ حٓمٓ یٰسٓ کٓھٰیٰعٓصٓ قٓ امینٓ۔

# نقش سورہ یٰس

اس نقش کے بے بہا فوائد ہیں چالیس دن تک دریا کے کنارے جا کر غسل کرے اور نقش کو لکھے پھر آٹے میں شکر ملا کر گولی بنا کر مچھلیوں کو ڈالے اس کا چلہ مکمل ہو گا اور اس کا عامل بن جائے گا۔ اس نقش کے چلہ کے شیر برن کا ایک کونڈا تیار کر کے موکلات اور سرکار حضور نبی کریم ﷺ کی نیاز دے اس میں سے جس قدر تمنا ہو خود بھی کھائے باقی کو دریا میں پنڈلیوں تک جا کے پانی میں چھوڑ دے اس نقش کا صحیح عامل بن جائے گا اور جس مقصد کیلئے بھی اسے لکھ کر استعمال کرے گا اثر اسی وقت ظاہر ہو گا۔ اگر کوئی چور بھاگ گیا ہو اور اسے سامان سمیت واپس لانا منظور ہو تو اس نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور ایک مٹی کے کٹورے میں بند کر کے آگ جلنے والی جگہ پر دفن کر دے چور خود بخود چوری کا اقرار کرتا ہوا حاضر ہو گا یا کوئی ایسا وسیلہ بن جائے گا جس سے وہ فوراً پکڑا جائے گا۔ اگر کوئی قتل کے مقدمے میں پھنس گیا ہو تو اس نقش کو قیدی اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے اللہ کے حکم سے اسے سزا معاف ہو گی لیکن ایسا صرف اس صورت میں ہو گا جب بے گناہ ہو گا۔ اگر کسی خبر کے متعلق معلوم کرنا ہو تو اس نقش کو جس کے متعلق پتہ لگانا ہو اس کا نام مع والدہ لکھے اور اسے سونے سے پہلے اپنے تکیے کے نیچے رکھ لے اسی رات اس کی تمام خبر موصول ہو گی۔ اگر فوت بھی ہو چکا ہو گا تو بھی معلوم ہو جائے گا۔ اگر کوئی اپنا ہی دشمن بن گیا ہو تو اس نقش کو قند کے شربت میں دھو کر پلائے مطیع و فرمانبردار بن جائے گا اگر کسی پر سحر کیا گیا ہو تو اس نقش کو روزانہ تازہ زعفران سے لکھ کر گلاب کے عرق سے دھو کر پلائے مریض کو صحت ہو گی اور تمام سحر کا خاتمہ ہو گا۔ اگر گھر میں کوئی بدروح یا ارواح خبیثہ کا سایہ ہو تو اس نقش کو گھر کے چاروں کونوں میں لگا دے جو بھی مخلوق ہو گی ہو اس کے کامل اثرات سے بھاگ جائے گی۔ دو افراد میں جدائی کروانے کیلئے دونوں میں سے کسی کے کپڑے پر اس نقش کو لکھے دن منگل کا ہونا لازمی ہے نقش لکھنے کے بعد اس پر یہ بھی لکھے۔ البغض والعداوت بین فلاں بن فلاں فلاں بن فلاں واقع شود۔ پھر اس کپڑے کو قبر میں دفن کر دے پھر اسی نقش کو دوبارہ لکھ کر آبخورہ میں بند کر کے دریا کے کنارے پر دفن کر دے ان کے درمیان جدائی ہو گی اور وہ کسی بھی شریف انسان کو

تکلیف نہیں پہنچا سکیں گے۔ مجرب نقش ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ی | وجعلنا | من | بین | ایدیہم | سدا | ر |
| س | من | بین | ایدیہم | سدا | ومن | آ |
| و | بین | ایدیہم | سدا | ومن | خلفہم | ن |
| ا | ایدیہم | سدا | ومن | خلفہم | فاغشینٰہم | ا |
| ل | سدا | ومن | خلفہم | فاغشینٰہم | فہم | لیحٰ |
| ق | ومن | خلفہم | فاغشینٰہم | فہم | لا یبصرون | کیحٰ |

## بداثرات سے محفوظ

اگر کوئی بھی زندگی میں بداثرات سے دوچار ہوتا ہو مثلاً جیسے بار بار نظر لگنا بنتے ہوئے کام کا اچانک بگڑ جانا اچھا بھلا چلتا ہوا کاروبار اچانک بند ہو جانا یا دُکان و مکان میں خون کے چھینٹے پڑنا اور اس سے متعلق جتنے بھی دنیاوی کاموں میں بداثرات پائے جاتے ہیں ان کا بیک وقت خاتمہ اور ان پر غلبہ حاصل کرنے کیلئے اس نقش کو ہرن کی کھال کو پاک کر کے اس پر لکھے اور اس کو عطر سے معطر کرے تو چندی جمعرات والے دن بعد نماز فجر کا ہونا چاہیے اور اس کو اپنے گلے میں باندھ لے اور ایک کو اپنے کاروباری مقام دکان یا گھر میں چاروں کونوں پر شیشے کے فریم میں کندہ کروا کر لگائے اللہ کے حکم سے زندگی میں منحوست اور بداثرات کے اثر فوراً زائل ہوں گے اور وہی ہوگا جو اللہ نے نصیب و مقدر میں لکھا ہوگا اس کے علاوہ دنیاوی کوئی بھی بدعلم و عمل یا غیر انسانی مخلوق یا ایسے حاسد افرد قطعی اس فرد کی زندگی میں کوئی دخل اندازی نہیں کریں گے۔ انشاء اللہ حاسدوں و بدنظر رکھنے والے یا جن افراد کو ہر بار ایک ہی انسان کی بدنظر لگتی ہو اس کا نام مع والدہ یا کئی افراد پر ہر طرح سے غلبہ حاصل کرنے کیلئے اس نقش کے نیچے ان تمام افراد کی نام والدہ لکھ کر اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے دشمن سرنگوں ہوں گے۔

# جنسی رغبت (غیر مرد یا عورت سے) ختم کرنے کے لیے

وضو کر کے تین مرتبہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین ۔ اللہ نور السموت والارض۔ لاتاخذہ سنۃ ولا نوم ط

پڑھ کر ایک پیالی پانی پر دم کریں اور پلائیں ۔ یہ عمل چالیس روز تک رکھیں ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین۔ اللہ نور السموت والارض۔ لاتاخذہ سنۃ ولا نوم۔

نام:..............................

والد کا نام:..............................

والدہ کا نام:..............................

مقصد..............................

..............................

پتہ:..............................

..............................

# دیگر برائے تسخیر

ترکیب: جو شخص کسی دوسرے شخص کو اپنا کرنا چاہتا ہو یا اپنے مخالفین کو اپنا موافق بنانے کی خواہش ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کر کے مرد اپنے داہنے بازو پر اور عورت اپنے بائیں بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام مخالفین تابع فرمان بن جائیں گے کوئی مخالفت کسی سے نہ رہے گی۔ مجرب المجرب ہے۔ وہ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

اللہ اللہ اللہ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۰۳ | ۱۰۱۰ | ۱۰۰۵ |
| ۱۰۰۸ | ۱۰۰۶ | ۱۰۰۴ |
| ۱۰۰۷ | ۱۰۰۲ | ۱۰۰۹ |

# ہر کام میں برکت

دنیاوی کاموں میں فتح اور اس میں برکت حاصل کرنے کیلئے اس نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اگر برکت گھر یا کاروباری مقام پر کرنے کا ارادہ ہو تو اسی نقش کو گھر یا کاروباری مقام پر زعفران سے لکھ کر چوکھٹ کے اوپر لگائیے اس عمل کی بدولت گھر یا کاروباری مقام پر اللہ کی رحمت کے ساتھ برکت بھی ہوگی اور گھر ہر مصیبت اور آفت سے محفوظ رہے گا۔ انشاء اللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| احسب | الناس | ان یترکوا | ان یقولوا |
| الناس | ان یترکوا | ان یقولوا | امنا |
| ان یترکوا | ان یقولوا | امنا | وھم |
| ان یقولوا | امنا | وھم | لا یفتنون |

# سورۃ مزمل

یہ بیس اسم سورۃ مزمل میں میم سے شروع ہوتے ہیں۔ بیس کا اگر زیر وا ڑا دیا جائے تو عدد (2) باقی بچتا ہے۔ جو حضرت محمد ﷺ کے نام کے عدد (2) کے برابر ہے۔ اس کی اور بھی بہت لمبی تشریح ہے۔ جس کی یہاں وضاحت نہیں ہو سکتی اس لئے دینی و دنیاوی فتوحات میں ترقی حاصل کرنے کیلئے اس نقش کو نوچندی جمعرات کو کسی بھی مقصد کی نیت سے زعفران سے سفید کاغذ پر لکھا جائے اور اسے اپنے گلے یا بازو پر باندھا جائے۔ اللہ کے حکم سے جس بھی مقصد کیلئے اس نقش کو لکھا جائے گا۔ وہ ضرور بر ضرور اس دنیا میں ہی پورا ہوگا۔ انشاء اللہ

مزمل، منہ، مشرق، مغرب، ما، مکذبین، مھلھم، مھیلا، منفطر، مفعولا، من، من، معک، ما، من، منکم، مرضی، من، منہ، من۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مزمل | منہ | مشرق | مغرب | ما | مکذبین | مھلھم | مھیلا | منفطر | مفعولا |
| منہ | مشرق | مغرب | ما | مکذبین | مھلھم | مھیلا | منفطر | مفعولا | من |
| مشرق | مغرب | ما | مکذبین | مھلھم | مھیلا | منفطر | مفعولا | من | من |
| مغرب | ما | مکذبین | مھلھم | مھیلا | منفطر | مفعولا | من | من | معک |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حاضر | مل | مشرق | مغرب | ۱ | کہیعص | حمعسق | سبحہ | مظفر | مقصود |
| [illegible] | مشرق | مغرب | ۱ | کہیعص | حمعسق | سبحہ | مظفر | مقصود | من |
| مشرق | مغرب | ۱ | کہیعص | حمعسق | سبحہ | مظفر | مقصود | من | من |
| مغرب | ۱ | کہیعص | حمعسق | سبحہ | مظفر | مقصود | من | من | ملک |
| ۱ | کہیعص | حمعسق | سبحہ | مظفر | مقصود | من | من | ملک | ۱ |
| [illegible] | حمعسق | سبحہ | مظفر | مقصود | من | من | ۲ | ۱ | من |
| حمعسق | سبحہ | مظفر | مقصود | من | کہ | ملک | ۱ | من | حکم |
| سبحہ | مظفر | مقصود | من | کن | ملک | ۱ | من | حکم | مرتضی |
| مظفر | مقصود | من | من | ملک | ۱ | من | حکم | مرتضی | من |
| مقصود | [illegible] | من | ملک | ۱ | من | حکم | مرتضی | من | حد |
| [illegible] | [illegible] | مطلب | ۱ | من | حکم | مرضی | من | اللہ | من |

# ہر مقصد میں کامیابی دلوانے والا نقش

یہ نقش دنیاوی تمام امور میں کامیاب کرتا ہے لیکن ہر لحاظ سے مقصد جائز ہونا چاہیے۔ مثلاً اگر کوئی بخار میں مبتلا ہے تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر مریض کے گلے یا بازو پر باندھے اگر دو افراد کے درمیان پھوٹ ڈلوانی ہو تو اس نقش کو کالی سیاہی سے لکھ کر ان دونوں کے بیٹھنے والی جگہ پر دبائے اگر سفر میں جانا ہو تو اس نقش کو اپنے بازو پر باندھ کر جائے اس کے علاوہ جو بھی مقصد ہو اس نقش کو موقع کی مناسبت سے لکھ کر اپنے استعمال میں لائے اللہ کے حکم سے مقصد فوراً پورا ہوگا۔ اس نقش کو حب و بغض کے عمل میں بھی آزمانے کے طور پر سو فیصدی کامیاب پایا ہے اور دوسرے تمام مقاصد میں بھی یہ کامیاب ثابت ہوا ہے۔ اسی طرح اگر کوئی جادو ٹونہ یا آسیبی چکر میں پھنس گیا ہو تو اس نقش کو گلے میں بھی باندھے اور اسے پلائے فائدہ ہوگا۔ اس نقش کے اور بھی بہت سے فوائد ہیں جو استعمال کرنے پر ظاہر ہوں گے اگر اس نقش کو باعث برکت کیلئے گھر کی چوکھٹ پر فریم کروا کر لگایا جائے تو برکت کا باعث ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ل | ل | ہ |
| ل | ل | ہ | ال |
| ل | ہ | ال | ص |
| ہ | ال | ص | م |
| ال | صٓ | م | د |

عزمت علیکم واقسمت علیکم یاروماثیل ویا شرحاتیل ویسا اعھجمول اشفعوا فلان بن فلان بحق اسم الاعظم المجیبی والصور القوا حب فلان بن فلان قلب فلان بن فلان (اگر کسی کو محبت میں مبتلا کرنا ہو یا کوئی جائز مقصد ہو تو اس کو لکھیے) اب جہاں حب کا لفظ لکھا ہے اس کو محبت کیلئے استعمال کرے اور کسی سے بغض پیدا کرنی ہو تو حب نہ لکھے بلکہ اس کو لکھے۔ البغض فلان بن فلان بحق اسم اعظم المجیبی والصور البغض فلان بن فلان فی قلب فلان بن فلان۔

## تاثیرات اسماءالٰہی

**بلندی مرتبہ کیلئے:** یاحلیم۔ یافتاح۔ یارافع۔ یاھادی۔ یامعز۔ یاکریم۔ یاعظیم۔ یا ذوالجلال والاکرام۔

**کشائش رزق و ادائے قرض کیلئے:** یاباسط۔ یاوھاب۔ یافتاح۔ یاواسع۔ یالطیف۔ یاغنی۔ یاوکیل۔ یانصیر۔ یارازق۔ یارزاق۔

**فتح مقدمہ، لڑائی و امتحان میں کامیابی کیلئے:** یاوکیل۔ یانصیر۔ یاولی یارافع یارقیب یامعز یانافع یاباعث یامقدم یامقتدر یاحکیم یانصار۔ یاولی یارافع یارقیب یامعز یانافع یاباعث یامقدم یامقتدر یاحکیم یانصار۔

**شفائے امراض کے لئے:** یا حفیظ۔ یا سلام۔ یا بدیع۔ یا شافی۔ یا کافی۔ یا نافع۔ یا حی۔ یا قیوم۔

**محبت والفت کے لئے:** یا ودود۔ یا لطیف۔ یا ولی۔

**بغض وعداوت کیلئے:** یا جبار۔ یا قابض۔ یا قوی۔

**دشمن سے انتقام وتباہی کیلئے:** یا جبار۔ یا قہار۔ یا مذل۔

**تسخیر خلق و ہردلعزیزی کیلئے:** یا معز۔ یا غفار۔ یا لطیف۔ یا ودود۔ یا وکیل۔ یا ولی۔ یا باعث۔

**استخارہ وغیب بینی کے لئے:** یا خبیر۔ یا بصیر۔ یا علیم۔ یا رشید۔

**غائب یا بھاگے ہوئے کے لئے:** یا معید۔

اسماء حسنی میں سے اگر اسم الٰہی کا حرف اول آپ کے اپنے نام یا مقصد کے حرف اول کے مطابق مل جائے تو تاثیر کئی گناہ بڑھ جاتی ہے اور کام جلد ہو جاتا ہے۔

## کسی سے جائز کام نکلوانا

اگر کسی کو کسی سے کوئی جائز کام ہو اور انکاری کی صورت بن رہی ہو یا انکار ہو چکا ہو تو اس عمل کو کرے اللہ کے حکم سے جس کسی نے بھی انکار کیا ہوگا وہ اللہ کے حکم سے دوبارہ پھر اس کام کو کرنے کی حامی بھرے گا۔ ایک عدد سرخ ریشمی رومال لے کر اس کو صندل جلا کر اس کی دھونی اس رومال کو دے اور جب دھونی دینے والا عمل شروع کرے تو خود (بسم اللہ الرحمن الرحیم کھیعص ذکر رحمت ربک عبدہ زکریا) کو (2304) مرتبہ پڑھے

جب تعداد ختم ہو جائے تو اس پر اس نقش کو زعفران سے لکھے اور اس کے نیچے اپنا مختصر سا مقصد بھی لکھے اور اسے اپنے پاس رکھ کر جس سے کام ہو اس کے پاس جائے اللہ کے حکم سے وہ کبھی بھی انکار نہیں کر سکے گا دیر سویر چاہے ہی ہو جائے لیکن انکار نہیں ہو گا کوشش یہی کرنی چاہئے کہ اس عمل کو اس آدمی کے پاس جانے سے پہلے ہی کیا جائے تا کہ شک کی کوئی بنیاد نہ رہے اس عمل کو حب کے کام میں بھی استعمال کیا جا سکتا ہے مثلاً اگر دو میاں بیوی ہوں اور ان کی آپس میں صلح و اتفاق نہ ہوتا ہو تو بھی اسی عمل کو کیا جائے اور اس رومال کو دونوں میں سے کوئی بھی اپنے شوہر یا بیوی کا نام لکھ کر اپنے پاس رکھ لے۔ یا کوئی طالب جائز مقصد کی خاطر اپنے محبوب کا نام لکھ کر اسے استعمال کرے۔



## بسم اللہ شریف کا عربی نقش

اس نقش میں مقصد کا سو فیصدی کامیاب نتیجہ پایا جاتا ہے۔ اس لئے اس کی ابتدا بسم اللہ الرحمن الرحیم سے کی جاتی ہے یہ بسم اللہ شریف کا عربی نقش ہے اور اس کے بے پناہ فوائد ہیں لیکن جب تک اس کی زکوۃ نہ ادا کی جائے تب تک مقصد پورا نہیں ہو گا۔ زکوۃ اس نقش کی چالیس دنوں تک چالیس عدد نقش زعفران سے لکھے اور انہیں آٹے میں بند کر کے گولیاں بنائے اور

دریایا تالاب میں مچھلیوں کو ڈالے چالیس دنوں تک اس نقش کا عامل بن جائے گا پھر جس کسی بھی مقصد کی خاطر اس نقش کو لکھ کر استعمال کرے گا اسی وقت اثر ظاہر ہوگا اور کام فوراً ہو جائے گا۔ اگر کوئی ملک سے باہر چلا جائے یا کوئی مفرور ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھے اور اسے ایک قفل میں بند کر کے ہوا میں لٹکائے تاکہ یہ ہوا سے ہلے مفرور یا ملک سے باہر گیا ہوا فرد تین دنوں کے اندر واپس آئے گا۔ اگر کوئی بہت سخت بیماری یا تکلیف میں مبتلا ہو تو اس نقش کو روزانہ صبح چینی کی طشتری پر زعفران سے لکھے اور گلاب کے عرق سے دھو کر پئے اس عمل کو ست دنوں تک کرے اللہ کے حکم سے بڑی سے بڑی بیماری کا خاتمہ ہوگا۔ اگر کوئی سفر میں جانے سے پہلے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ کر جائے تو اسے سفر میں کوئی بھی تکلیف یا رنج نہیں ہوگا اور جیسے صحیح سلامت جائے گا اسی طرح واپس آئے گا۔ اگر کسی سے محبت قائم کرنی ہو تو اس نقش کو کبوتر کے خون سے لکھے اور اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور نام مع والدہ اپنے محبوب کا لکھے محبوب تابعداری قبول کرے گا اور تیا دوست بن جائے اس عمل کو ایسے زن و شوہر بھی کر سکتے ہیں جن کا آپس میں اتفاق نہ ہو۔



# طریق ختم سورۃ فاتحہ

پہلے وضو کرے۔اس کے بعد ایک مرتبہ آئمۃ طاہرین علیہم السلام کیلئے سورہ فاتحہ پڑھے اور اپنی حاجت طلب کرے۔اس کے بعد۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العالمین۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر الرحمن الرحیم۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر یارؤف یاعطوف۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر مالک یوم الدین۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر یا عالم السرائر یا مقلب القلوب۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر ایاک نعبد و ایاک نستعین۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر یا سریع یاقریب۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر اھدنا الصراط المستقیم۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر یا قادر یامقتدر۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر صراط الذین انعمت علیھم۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر یاحکیم یا علیم۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر غیر المغضوب علیھم ولا الضالین۔سات مرتبہ پڑھے۔

پھر یا قاھر یاعزیز۔سات مرتبہ پڑھے۔

اس کے بعد دس مرتبہ سورۃ فاتحہ کی تلاوت کرے کہ یہ مجرب طریقہ ہے۔

اللھم صل علی محمد و آل محمد۔

# عجیب نقش سورۃ الرحمٰن

دنیا کا کوئی بھی ایسا انسان جو زندگی میں اپنی مراد کو نہ پہنچا ہو یا کوئی ایسا کام ہو جو اس کا پورا نہ ہوتا ہو تو اللہ کی کامل رحمت پر یقین رکھتے ہوئے آگے درج نقش کو سوا لاکھ کی تعداد میں خود اپنے ہاتھوں سے لکھے اور اسے آٹے میں بند کر کے مچھلیوں کو ڈالے اور اس کا اثر خود اپنی آنکھوں سے دیکھ لے اگر کوئی ایسا نہ کر سکے تو دریا پر جا کر مچھلیوں کو گوندھا ہوا آٹا ڈالے اور گھر آ کر اس نقش کو تیار کر کے اپنے گلے میں باندھے اور جب نماز یا قرآن کی تلاوت کرے تو اس نقش کو اپنے سجدے کی جگہ رکھ دیا کرے۔ بے روزگار افراد تو چندے اتوار والے دن اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھیں بے روزگاری کا خاتمہ ہوگا اور کوئی کام ضرور مل جائے گا۔ غیب سے رزق و روزی کی فراخی کیلئے اس نقش کو بارہ ربیع الاول والے دن اور رات بارہ بجے تک جتنے مرضی ایک ہی جلسے میں لکھ کر رکھ لے اور جس کو استعمال کرنے کیلئے دیگا یا خود استعمال کرے گا تو جیب نوٹوں سے خالی نہیں رہے گی اور نہ ہی کوئی مشکل مصیبت اچانک نمودار ہوگی۔ حل المصائب اور مشکلات کے خاتمے کیلئے اس نقش کو تو چندی جمعرات والے دن بعد نماز عشاء زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور اس پر اکیس مرتبہ اختصام اختصام کے ساتھ سورۃ الرحمٰن شریف پڑھ کر دم کرے اور اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اگر ہو سکے تو دو نقش درج کرے ایک کو گھر یا کاروباری مقام پر ضرور لگائے۔ دنیاوی ہر مصیبت و مشکل کے خاتمے کیلئے اس نقش کو ضرور زعفران سے نیلے رنگ سے چھٹکارہ دلوائے گا۔ اپنی من پسند جگہ شادی کرنے کیلئے اس نقش کو محبوب کا نام مع والدہ اور اپنا نام مع والدہ لکھ کر اپنے پاس رکھے اور سورۃ کو تلاوت کرے۔

# طاقت نقش سورۃ الرحمٰن

امتحان میں کامیابی کیلئے اس نقش کو ایک دن میں سارا دن زعفران سے سفید کاغذ پر تہہ کر دھو کر پیتا جائے اور رات کو دوسرے نقش کو لکھ کر اپنے سرہانے رکھ کر سو جائے امید ہے کہ جو مضمون ہوں گے ان کے متعلق خبر گیری ہو گی۔ پیدائش کے دنوں میں بچے اور ماں دونوں کو روحانی و جسمانی بیماریوں سے نجات دلوانے کیلئے اس نقش کو مسجد میں بعد نماز فجر لکھے اور اس حاملہ کا نام مع والدہ لکھ کر گلے میں پہننے کو دے بعد پیدائش کے اسی نقش کو بچے کے گلے میں پہنا دے ماں و بچہ دونوں سلامتی و امن میں رہیں گے۔ ناجائز قبضہ یا کسی سے مکان دکان خالی کروانے کیلئے نقش کو لکھ کر اس کے اردگرد اپنا مقصد لکھے اور اسے کسی بزرگ کے مزار پر باندھ کر گھر آ جائے تین دنوں کے بعد اس مزار پر جا کر کسی میٹھی شے کو بانٹ دے کیا ہو گا وہ خود سامنے آ جائے گا۔ منسوخی تبادلہ کیلئے اس نقش کو اپنا نام مع والدہ لکھ کر اپنے پاس رکھے اور سورۃ رحمٰن شریف کو اعتصام و اختتام کے ساتھ پڑھے۔ حل المشکلات کیلئے اس نقش کو کاروباری مقام اور اپنے گھر کی چوکھٹ کے اوپر شیشے کے فریم میں لگا کر لٹکائے۔ سحر زدہ یا جادو میں مبتلا افراد کی مکمل روک تھام کیلئے اس نقش کو دھو کر پلائے اور اس کو گلے میں بھی باندھے۔ مقدمہ میں فتح حاصل کرنے اور اپنے دشمنوں کو سرنگوں کرنے کیلئے نقش کو لکھ کر چاندی کے تعویذ میں محفوظ کروا کر اپنے گلے میں باندھ کر حاکم یا جج کے سامنے پیش ہو وہ صلہ رحمی سے پیش آئے

گا۔ اور فتح مندی میں استعمال کرنے والے افراد دنیا وی ہر معاملے میں کامیاب ہوں گے اور ان کے وسیلے بنتے ہی جائیں گے۔

# نقش الانسان

اگر کسی کو مسخر کرنا ہو تو اس نقش کو لکھے اور چاروں [illegible] لکھے جو جو طالب و مطلوب کے اور ان کی ماؤں کے نام ہوں ان عددوں کو نقش کے اردگرد لکھے اور اپنے پاس رکھے اللہ کے حکم سے جس کیلئے بھی اس نقش کو اپنے پاس رکھا جائے گا وہ مسخر ہوگا۔ اگر کوئی بھی اس نقش کو ہر طرح کی فتوحات کیلئے مکان کے چاروں کونوں میں شیشے کے فریم میں محفوظ کروا کر لگائے تو بہت فتوحات ہوں گی اس کے علاوہ اور بھی بہت سے خواص ہیں جو یہاں بیان نہیں ہو سکتے۔ یہ ایسا سریع التاثیر نقش ہے جس کی بدولت کوئی بھی اگر کسی سے دوستی کرنا چاہتا ہوگا تو دوستی ہوگی۔ کسی سے محبت قائم کرنی ہوگی تو محبت قائم ہوگی اگر کسی مسافر یا کسی بھی اپنے کو بلانا ہوگا تو واپس آئے گا اس نقش کو اگر کسی مرد کے کیلئے عمل کرنا ہو تو بکرے کے دل میں رکھ کر اسے قبرستان میں دفن کرے اگر کسی عورت کے متعلق عمل کرنا ہو تو بکری کے دل میں رکھ کر قبرستان میں دفن کرے اسی طرح اس کا ایک ہی عمل رہے گا اور مقصد کئی ہوں گے۔ اگر کسی افسر کا دل موم کرنا ہو تو اسی عمل کو جو کوئی بھی کرے گا اس افسر کا دل موم ہوگا اور وہ

جو بھی جائز خواہشات ہوں گی وہ پوری کرنے میں مدد کرے گا۔ اس عمل کو کوئی کسی کو مسخر کرنے کی خاطر بھی کر سکتا ہے اگر کوئی فوجداری یا مقدمے میں پھنس گیا ہو تو اس عمل کو اس جج یا حاکم کے نام سے کرے جس کے ہاتھ میں فیصلہ ہو اس کا دل نرم ہو گا۔

فبای الاء ربکما تکذبن

| | | |
|---|---|---|
| خلق | الانسان | من |
| الانسان | من | صلصال |
| من | فلاں بن فلاں | کالفخار |

فبای الاء ربکما تکذبن

## نقش النار

اگر کسی کا محبوب محبت نہ کرتا ہو تو اس نقش کو کورے چراغ میں کالی سیاہی سے لکھے اور اس میں کوئی خوشبودار تیل ڈال کر جلائے اور اس کا رخ خانہ محبوب کی طرف رکھے اور خود اس آیت کو اپنے محبوب کے نام کے حروف ابجد کی تعداد میں پڑھ کر جلتے ہوئے چراغ پر اس طریقے سے پھونکے مارے جس سے چراغ نہ بجھے اس عمل کو مسلسل کیا جائے محبوب مطیع وفرمانبردار ہو گا اور طالب سے زیادہ سے زیادہ پیار ومحبت کرے گا اور اس عمل کی بدولت پیار ومحبت کے معاملے میں جس کسی بھی نوعیت کی رکاوٹ ہو گی۔ اس کا خاتمہ ہو گا۔ یاد رہے کہ اس عمل کو جائز جگہ استعمال کرنا چاہئے ورنہ گناہ ہوتا ہے۔ اگر کسی کا محبوب کہیں چلا گیا ہو تو اس نقش کو ہرن کی کھال پر کالی روشنائی سے لکھے اور اس میں جہاں محبوب کا نام لکھا ہو وہاں ایک سوئی چبھو دے اور روز اس نقش کو کھول کر نقش والی آیت کو اس پر محبوب کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے محبوب جہاں بھی ہو گا چند دنوں کے اندر حاضر ہو گا اگر محبوب حاضر ہو جائے تو اس نقش کو لپیٹ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے محبوب کبھی جدا نہیں ہو گا۔ اگر کوئی کہیں بھاگ گیا ہو اور واپس نہ آتا

ہوتو ایک عدد قفل لاکر اس پر سات سومرتبہ اسی آیت کو پڑھے ہر سو کے بعد بھاگے ہوئے کا نام لے اور اس قفل پر دم کر کے اسے ہوا میں اس طریقے سے پھینک کر لوٹ کر واپس آئے چند دنوں کے اندر مفرور واپس آ جائے گا۔

فبای الاء ربکما تکذبٰن

| | | |
|---|---|---|
| من | الجان | وخلق |
| مارج | من | الجان |
| من ر | فلاں بن فلاں | من |

## نقش الذات

اگر کسی بدکردار یا عامل نے کسی کے رزق کی کمی والا عمل یا کوئی سفلی اعمال کئے ہوں تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھے رزق میں کمی نہیں ہوگی اگر ہو سکے تو ایک عدد زائد لکھ کر اسے اپنے کاروباری مقام پر لگائے اللہ کے حکم سے رزق فراخ ہوگا۔ اگر کوئی بار بار گھر سے بھاگ جاتا ہو یا کوئی مفرور ہو یا کسی کا کوئی غلام یا اپنا ہی کوئی سامان چرا کر بھاگ گیا ہو تو اس نقش کو تین دنوں تک تین مرتبہ لکھے اور اس کا نام مع والدہ لکھ کر دریا یا نہر میں ڈال دیا کرے اور گھر آ کر اسی آیت کو اپنے مقصد کا تصور باندھ کر پڑھے اللہ کی رحمت ہو جائے گی۔ بچوں میں ایک مرض جموگہ ہوتا ہے۔ اس سے ہمیشہ کیلئے محفوظ رہنے اور حمل سے لے کر پیدائش تک اس نقش کو بعد پیدائش کے فوراً بچے کے گلے میں پہنا دیا جائے بچہ تمام اقسام کے جملہ امراض سے محفوظ رہے گا۔ کسی کے خواب کو باندھنے کیلئے یعنی اس کی خواب بندی کرنے کیلئے اس نقش کو لوہے کے پترے پر لکھ کر اپنا نام مع والدہ اور جس کے خواب کو باندھنا ہے اس نام مع والدہ لکھ کر اس کے گرد اس مرد یا عورت کے چند بال لے کر بند کر کے آگ کے پاس

دفن کیا جائے اس کو نیند نہیں آئے گی۔ اس عمل کو نہایت جائز جگہ استعمال کریں۔ کیونکہ اس عمل کی بدولت کسی کو بھی نیند نہیں آتی۔

فبای آلاء ربکما تکذبن

| | | |
|---|---|---|
| فیہ | فی کہف | و ننجی |
| فی کہفہ | اننجی | ذات |
| ننجل | ذات | الاکھہ |

فبای آلاء ربکما تکذبن

۱

## نقش الحب

حب پیار و محبت نئی دوستی کرنے اور پہلے سے موجود رکاوٹوں کے خاتمے اور اس مقصد کیلئے اس نقش کو ایک ہفتہ میں نو سو تک لکھے اور آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں مچھلیوں کو ڈالے ہر روز اڑتیس نقش بنیں گے محبوب بے قرار ہوگا اور مطلوب سے زیادہ محبت کرے گا۔ اس عمل کو ایسے افراد کیلئے کریں جو ملک سے دور رہتے ہوں۔ اور محبت کرنے پر مائل نہ ہوتے ہوں اس نقش کو آٹے میں بند کر کے مچھلیوں کو کھلایا بھی جائے اور خود بھی اپنے پاس اس کا نام مع والدہ لکھ کر رکھا جائے اور محبوب یا جس سے دوستی کرنی ہے۔ اس کا کامل تصور باندھ کر اس آیت کو پڑھا جائے۔ اگر کسی کی زبان ناجائز چلتی ہو اور اس کی زبان سے دوسرے الجھن محسوس کرتے ہوں تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنی ٹوپی کے نیچے رکھے تمام بدگو افراد کی زبان بند ہوگی۔ اگر ان کا نام مع والدہ لکھ لیا جائے تو زیادہ اثر پیدا ہوگا۔ اس نقش کا بار بار تجربہ کیا جا چکا ہے اور ہر مرتبہ کامیابی ملی ہے اس لئے اگر کوئی بھاگ گیا ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اس بھاگنے والے کا نام لکھ کر وزنی پتھر کے نیچے دبائے اللہ کے حکم سے چند دنوں کے اندر حاضر ہو گا۔ اسی عمل کو محبوب کو واپس بلانے کیلئے بھی کیا جا سکتا ہے۔

فبای الاء ربکما تکذبن

| | | |
|---|---|---|
| و الحب | ذو العصف | و الریحان |
| و الریحان | و الحب | ذو العصف |
| و العصف | الریحان | و الحب |
| و الحب | و العصف | الریحان |

فبای الاء ربکما تکذبن

## ہر مشکل اور حاجت کیلئے

جو شخص بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو بارہ ہزار مرتبہ اس طرح پڑھے کہ ہر ہزار پورا کرنے کے بعد درود شریف کم از کم ایک مرتبہ ضرور پڑھے اور اپنے اور اپنے مقاصد کے لئے دعا کرے پھر ایک ہزار کے بعد دعا کرے۔ اسی طرح بارہ ہزار کی تعداد پوری کرے۔ انشاء اللہ ہر مشکل آسان ہوگی اور ہر حاجت پوری ہو جائے گی۔

**مقصد میں کامیابی کے لئے:** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ۷۸۶ اعداد ہیں جو شخص ۷۸۶ مرتبہ لگاتار سات روز پڑھے اور اپنے مقصد کی دعا کرے۔ انشاء اللہ وہ مقصد پورا ہوگا۔

**تسخیر قلب کیلئے:** جو شخص بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو ۶۰۰ (چھ سو) مرتبہ لکھ کر اپنے پاس رکھے لوگوں کے دلوں میں اس کی عزت و عظمت ہوگی اور کوئی اس سے بدسلوکی نہ کر سکے گا۔

**آفات و بلیات سے حفاظت کیلئے:** جو شخص محرم کی پہلی تاریخ کو ایک سو تیرہ مرتبہ (۱۱۳) پوری بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ایک کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا وہ انشاء اللہ جملہ آفات و مصائب سے محفوظ رہے گا مجرب ہے۔

**چوری اور شیطانی اثرات سے حفاظت:** سونے سے پہلے اکیس مرتبہ پوری بسم

اللہ الرحمٰن الرحیم ط پڑھے تو چوری اور شیطانی اثرات سے اور جانک موت سے محفوظ رہے گا۔

**حافظہ تیز ہونے کیلئے:** سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پانی پر دم کر کے طلوع آفتاب کے وقت پئے تو ذہن کھل جائے گا اور حافظہ قوی ہو جائے۔

**حب کیلئے:** سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ پوری بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پانی پر دم کر کے جس کو پلائے اس کو گہری محبت ہو جائے (ناجائز کاموں میں استعمال سے وبال کا خطرہ ہے)

**حفاظت اولاد کیلئے:** جس عورت کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط اکسٹھ (۶۱) مرتبہ لکھ کر تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھے تو انشاء اللہ بچے محفوظ رہیں گے۔

**حکام کیلئے:** ایک کاغذ پر ۵۰۰ مرتبہ پوری بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھے اور اس پر ڈیڑھ سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے پھر اس تعویذ کو اپنے پاس رکھے تو حکام مہربان ہو جائیں اور ظالم کے شر سے محفوظ رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ

**دردسر کے لئے:** پوری بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اکیس مرتبہ لکھ کر درد والے کے گلے یا سر میں باندھ دیں۔ انشاء اللہ درد بند ہو جائے گا۔

**حاجت روائی کیلئے:** جو شخص صبح و شام یہ دعا لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین۔ سات مرتبہ پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ اس کے تمام کاموں اور فکروں کا کفیل ہو جائے گا۔ اور اس کی تمام حاجتیں پوری اور مشکلات آسان ہو جائیں گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

# لوح محبت

مندرجہ ذیل لوح محبت لکھ کر پاس رکھیں اس کے علاوہ رات کو سونے سے پہلے عمل کر کے سو جائیں کسی سے بات نہیں کرنی ہے عمل یہ ہے یا عزیز یا ودود یا بدوح علی حب فلاں بن فلاں علی الحب فلاں بن فلاں العجل الساعۃ الوحا ۔ پہلے اپنا نام بمعہ والدہ علی الحب کے بعد مطلوب کا نام بمعہ والدہ پڑھنا ہے۔ روزانہ پانچ سو بار پڑھیں اور پچاس روپے خیرات کریں۔ لوح محبت یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل — میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |

اسرافیل — عزرائیل

فلاں بن فلاں تابع شد

نام:..............................

والد کا نام:..............................

والدہ کا نام:..............................

پتہ:..............................

..............................

## تابع شد

نام:..............................

والد کا نام........................

والدہ کا نام........................

پتہ:........................

........................

## فتح مندی

اگر کوئی بھی اس نقش کو ہر طرح کی فتوحات کیلئے مکان یا دکان میں حصول برکت کیلئے چاروں کونوں میں زعفران اور خوشبو سے معطر کر کے لگائے تو بہت فتوحات ہوں گی بدنظری، بد اعمال، جادو، ٹونہ، سایہ، جنات کا خاتمہ ہوگا۔ اس کے اور بھی بہت سے خواص ہیں جو استعمال کرنے کے بعد معلوم ہوں گے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| م | مزمل | مزمل | مزمل | مزمل | م |
| ح | مزمل | مزمل | مزمل | مزمل | ح |
| م | مزمل | مزمل | مزمل | مزمل | م |
| د | مزمل | مزمل | مزمل | مزمل | د |

الم حمعسق کھیعص ن

## کسی کو دوست بنانا

یہ ایسا سریع التاثیر عمل ہے جس کی بدولت کوئی بھی اگر کسی سے دوستی کرنا چاہتا ہوگا تو دوستی ہو گی۔ کسی سے محبت قائم کرنی ہوگی تو محبت قائم ہوگی اگر کسی مسافر یا کسی بھی اپنے کو بلانا ہوگا تو واپس آئے گا مقصد کا تصور باندھ کر اگر کسی مرد کے کیلئے عمل کرنا ہو تو بکرے کے دل پر دم

کر کے اسے قبرستان میں دفن کرے اگر کسی عورت کے متعلق عمل کرنا ہو تو بکری کے دل پر دم کر کے قبرستان میں دفن کرے اسی طرح اس کا ایک ہی عمل رہے گا اور مقصد ئی ہوں گے۔

اگر کسی افسر کا دل موم کرنا ہو تو اسی عمل کو جو کوئی بھی کرے گا اس افسر کا دل موم ہو گا اور وہ جو بھی جائز خواہشات ہوں گی وہ پوری کرنے میں مدد کرے گا۔ اس عمل کو کوئی کسی کو مسخر کرنے کی خاطر بھی کر سکتا ہے اگر کوئی فوجداری یا مقدمے میں پھنس گیا ہو تو اس عمل کو اس جج یا حاکم کے نام سے کرے جس کے ہاتھ میں فیصلہ ہو اس کا دل نرم ہو گا۔ اس عمل میں اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھا جائے اور سورۃ المزمل کو اعتصام و اختتام کے ساتھ پڑھ کر دم کیا جائے۔

## پیار پیدا ہو

اس مقصد کیلئے اس نقش کو کل تعداد ایک ہزار کے مطابق لکھے اور آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں مچھلیوں کو ڈالے ہر روز نقوش کو تازہ لکھے نقش ایک ہی کاغذ پر لکھے جا سکتے ہیں انہیں بعد میں علیحدہ کر کے گولیاں بنائی جائیں محبوب بے قرار ہو گا اور مطلوب سے زیادہ محبت کرے گا۔ اس عمل کو کرنے کے ساتھ ساتھ خود بھی رات کو کورا چراغ جلا کر اس کے سامنے بیٹھ کر سورۃ مزمل کو اپنی نیت کا کامل تصور باندھ کر دم کرے۔



## زبان بندی

اگر بدگو افرد کی زبان بند کرنی ہو توان کا کامل تصور باندھ کر روزانہ کسی شہید یا بزرگ کے مزار پر جا کر سورۃ المزمل کو اکیس مرتبہ اعتصام واختتام کے ساتھ پڑھے اور خاموشی سے گھر آ جایا کرے اس عمل کو سات دنوں تک کرے اور کوئی حسب توفیق میٹھی شے بچوں میں تقسیم کر دے جو افراد بدزبان استعمال کرتے ہوں گے اس فرد کے حق میں ان کی زبان بندی ہوگی۔

## بھاگا ہوا واپس آئے

اس عمل کا بارہا مرتبہ تجربہ کیا جا چکا ہے اور ہر مرتبہ کامیابی ملی ہے اس لئے اگر کوئی بھاگ گیا ہو تو سورۃ المزمل کے مفردات جو کہ پچھلے صفحات میں درج ہے۔

## آیت الکرسی کا عمل

ہر مطلب کے لئے چالیس دن کرنا ہے۔

☆ آیت الکرسی اسی طرح پڑھے کہ دونوں ہاتھ کی دس انگلیاں ترتیب وار دس مقامات پر بند کرے۔ ابتداء دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے اور آخر میں بائیں ہاتھ کا انگوٹھا۔ ۱۔ ھو، ۲۔ القیوم، ۳، نوم، ۴۔ فی الارض، ۵۔ باذنہ، ۶۔ خلفھم، ۷۔ شاء، ۸۔ الارض، ۹۔ حفظھما، ۱۰۔ العظیم یشفع عندہ پڑھتے ہوئے دوعین کے درمیان مطلب خیر طلب کرے اور یعلم ما کی دونوں میموں کے درمیان دفع شر طلب کرے۔ پوری پڑھ لینے کے بعد ۳ بار سورہ الم نشرح ۳ بار درود شریف پھر آسمان کی طرف دیکھ کر حاجت کرے طلب کرے اور دس بار سورہ حمد پڑھے اور ہر مرتبہ انگلیاں کھولتا جائے پہلے بائیں ہاتھ کا انگوٹھا اور آخر میں دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی اور

اوپر کی طرف پھونک مارے۔

☆ برائے ہلاکت دشمن: صبح سویرے طلوع فجر کے وقت قبلہ رخ ہو کر ۲۱ مرتبہ آیت الکرسی پڑھے اور سات دن مسلسل پڑھے۔ (کسی سے کلام کئے بغیر شروع کرے یعلم ما کی دونوں میموں کے درمیان ہلاکت دشمن کا اردہ کرے۔

☆ برائے محبت: عمل سابق صرف ی شفع عنده کے دونوں عین کے درمیان محبوب کا تصور کرے۔

☆ نصف شب چار رکعت نماز حاجت ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد دس بار آیت الکرسی آخری سلام کے بعد یہ دعا اللھم انی اسئلک یا اللہ (دس) ۱۰ بار کہے پھر کہے یا حی یا قیوم یا من لاتاخذہ سنۃ ولا نوم اسئلک بحق آیت الکرسی عندک اپنی حاجت کا نام لے کر مانگے پھر کہے وان تتولنی جمیع مآربی ومقاصدی وما اطلبہ منک حاجت طلب کرے اول وآخر درود شریف ان شاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

☆ تعویذ حفاظت: سورہ اعراف کو زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھنا حفاظت کا باعث ہے۔

☆ آیت الکرسی کا صبح شام پڑھنا چور، ڈاکو، آتش زنی بلکہ ہر قسم کے موذیوں سے حفاظت کا موجب ہے۔

☆ سورہ انفال کو لکھ کر اپنے پاس رکھنا ایک حفاظتی قلعہ ہے۔

☆ سورہ ابراہیم کا لکھ کر بچے کے گلے میں باندھنا حفاظت کا موجب ہے۔

☆ سورہ کہف کو لکھ کر غلہ میں رکھنا کیڑوں مکوڑوں سے حفاظت کا موجب ہے اور گھر

میں رکھنا فکر و فاقہ و قرضہ اور لوگوں کی اذیتوں سے بچنے کا تعویذ ہے۔

☆ حاکم جابر کے سامنے کھیعص سے دائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرے اور حمعسق سے بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرے ان شاء اللہ اس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

☆ سورہ شعراء کی تلاوت کرے چوری سے محفوظ ہوگا۔

☆ سورہ نمل کو لکھ کر رکھنا موجب حفاظت ہے۔

☆ سورہ یٰسین، سورہ صفت کو اپنے پاس رکھنا، موجب حفاظت ہے۔

☆ جاثیہ، احقاف، فتح، محمد، حجرات، ق، نجم، رحمٰن، مجادلہ اور ممتحنہ سورتوں کو لکھ کر اپنے پاس بطور تعویذ رکھنا موجب حفاظت ہے۔

☆ تعویذ برکت: سورہ مومن کا تعویذ باعث برکت ہے۔ سورہ قمر کا تعویذ باعث عزت ہے۔



☆ تسخیر جنات: کے لئے سورہ جن روزانہ پڑھے یا اس کے عدد نقش مثلث طبعی پر کرے اس کے اعداد ٦٠٦٣٦ میں پر کرنے کا طریقہ یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

☆ چور سے بچنے کے لئے: آیت الکرسی کو لکھ کر کھیت میں دفن کرنے سے وہ کھیت چوری سے محفوظ ہوگا۔ اگر آیت الکرسی کو لکھ کر گھر میں رکھا جائے تو گھر چوری سے محفوظ رہتا ہے۔

☆ سورہ شعراء کی تلاوت کرنے والے کے گھر چور داخل نہیں ہوگا۔

☆ سورہ مریم کو گھر کی دیوار پر لکھے تو وہ گھر چوری سے محفوظ ہوگا۔

☆ سفر میں عم یتساءلون کی تلاوت کرنے والا چور ڈاکو سے محفوظ رہے گا۔

☆ فعصی فرعون الرسول فاخذ ناہ اخذا وبیلا جو کی روٹی کے چند ٹکڑوں پر لکھ کر مشکوک آدمیوں کو کھلائے جو چور ہوگا اس کے حلق میں ٹکڑا پھنس جائے گا۔

☆ گمشدہ کو حاصل کرنا: مثلث پر کرکے اس کی پشت پر گمشدہ کا نام لکھیں اور یہ آیت لکھیں او کظلمت فی بحر لجی یغشہ موج من فوقہ سحب ظلمت بعضھا فوق بعض اذا اخرج یدہ لم یکد یراھا ومن لم یجعل اللہ لہ نورا فمالہ من نور۔ پس تعویذ کو بھاری پتھر کے نیچے دبادیں۔ گمشدہ مل جاتا ہے۔ (مجرب ہے)



۲۔ نابالغ بچے کے ہاتھ پر روشنائی اور روغن لگا کر یہ عزیمت پڑھے پھر جو یا ماش کے دانے بچے کھیلے ۷ یا ۹ دانے مارنے کے بعد چور کی شکل آئے گی پس اس کو پہچان لے یا نام و ولدیت و پورا پتہ اس سے پوچھ کر لکھ دے۔

۳۔ عزیمت یہ ہے۔ عزمت علیکم فتحون فتحون جنتک جنتک شفیعا شفیعا عطیشا عطیشا سرورا سرورا سرورا قدورا قدورا سھلا سھلا نھلا نھلا احضروا من جانب المشرق والمغرب بحق سلیمن ابن داؤد علیھما السلام۔

۴۔ نقش کو پتھر کے نیچے رکھیں بھاگا ہوا شخص واپس آئے گا۔

بستم راہ شمال فلاں بن فلاں ۔ بستم راہ مغرب فلاں بن فلاں بستم راہ جنوب فلاں بن فلاں

ب بدوح د

| | ۔۔۔ فلاں بن فلاں | بحق راہ مغرب فلاں بن فلاں | بحق راہ جنوب فلاں بن فلاں |
|---|---|---|---|
| ب | | بدوح | د |
| بدون | | بدن | بدون |
| ن د | | بدوح | ح د |

کرے گا۔

☆ اسی طرح جو شخص سورہ احقاف کو دھو کر پئے محبوب خلائق ہو گا۔

☆ سورۃ التکاثر کو ہر روز اکیس مرتبہ پڑھنا محبوب خلائق بنا دیتا ہے۔

۱۔ طالب و مطلوب کے اعداد کے برابر پابندی زمان و مکان کے ساتھ باطہارت مقام خلوت میں عروج ماہ میں یہ آیت مجیدہ سات روز مسلسل پڑھے۔ عسی اللہ ان یجعل بینکم بین الذین عادیتم منہم مودۃ واللہ قدیر واللہ غفور رحیم یا مسخر سخرلی فلاں بن فلاں (مطلوب کا نام لے) بلطفک الخفی

۲۔ دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سات بار آیت مذکورہ پڑھے اور سلام کے بعد کہے اللھم لین قلب فلاں بن فلاں کما لینت الحدید لداؤد علیہ السلام۔

☆ دردسر کے لئے: سات مرتبہ حم لکھ کر سر پر باندھے تو دردسر ختم ہو گا۔ حم حم حم حم حم حم حم

دشمن سے نجات پانا اور دشمن کو مغلوب کرنا۔

☆ برائے مطالب عظیمہ: ۱۰۰ مرتبہ طٰہٰ ایک دفعہ قل ھو اللہ احد اسی طرح ۸ مرتبہ دہرائے اس کے بعد سورہ قل ھو اللہ احد کو ۷ا مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ مقصد پورا ہو گا۔

☆ طٰہٰ کے اعداد کا مربع لڑکی کے اچھے رشتے کے لئے اور جادو سے حفاظت کے لئے

ابتدا ۹۹۸۱۳۱ سے کرے اور خانہ نمبر ۱۳ میں ایک زیادہ کرے۔

☆عمل نام علیؑ: دشمن کے دفع کرنے اور برکت کے لئے نماز صبح کے بعد پڑھے ۱۰ دفعہ بسم اللہ الرحمن الرحیم یا قاهر العدو یا والی الولی.... یامظهر العجائب یا مرتضیٰ علیؑ

☆پابندی مکان وزمان وطہارت کے ساتھ دو رکعت نماز حاجت کے بعد بلا فاصلہ ۱۱۰ دفعہ درود شریف اور اس کے بعد ایک ہزار پانچ سو ستر دفعہ یا علیؑ کا ورد کریں اختتام پر اپنے مقصد کی دعا مانگ کر آخر میں دس مرتبہ درود شریف۔ یہ دس راتیں مسلسل عمل کرے کامیابی ہوگی۔ (انشاء اللہ)

☆حل مشکلات کے لئے یا علیؑ کا نقش مثلث اپنے پاس رکھیں۔

☆ہمزاد کے لئے ۲۱ رات مسلسل باشرائط پڑھیں حاضر ہو شیطان تجھے حضرت علیؑ کی آن علی آیا علی آیا۔ تاریک کمرہ میں بیٹھے اور پشت کی طرف چراغ ہو اور نظر کو اپنی سایہ گردن کے پر ٹکائے رکھے ہاتھ میں چھری ہو اور اس کا اشارہ گردن کی طرف ہو۔

حصار کے لئے پڑھے۔ یا حافظ یا حفیظ، یا وکیل اللہ آگے محمدؐ پیچھے محمدؐ دائیں ہاتھ حضرت امام حسنؑ بائیں ہاتھ کو حضرت امام حسینؑ کلید داؤد پیغمبر قفل سلیمان علیہ السلام نگہبان ذات اللہ بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ انگلی پر دم کر کے تین دفعہ پھر حصار کرے۔

☆دشمن کی ہلاکت کے لئے: دستے کہ روی مرہ بن قیس یا صاحب اسرار یک بار دیگر بر کر دشمن مازن یا حیدر کرار یا حیدر کرار ۳۴۵ بار تین رات مسلسل باشرائط پڑھے۔ دشمن کا تصور کر کے غیر مستعمل چاقو کھول کر اس کا اشارہ دشمن کی طرف کرے۔

☆ تسخیر کے لئے: صبح سویرے سورج کی آنکھ میں آنکھ ڈال کر نام علی پڑھے اور جب تک پڑھتا رہے آنکھ نہ جھپکنے پائے۔ سات بار روزانہ اور ۲۱ دن پڑھے۔

☆ داڑھ کے درد کا عمل: جس داڑھ میں درد ہو اسی جانب رخسار کے اوپر انگلی سے لکھا جائے (فرعون غرق شد) وہ تھوک دے پھر دوبارہ لکھے اور تھوکے تیسری بار درد ختم ہو جائے گا الگ الگ حرف بھی لکھے جا سکتے ہیں ف ر ع و ن غ ر ق ش د۔

☆ کامیابی کے لئے عمل: دعائے قاموس کو ۹۹ بار پڑھنے سے مقصد میں کامیابی ہوتی ہے۔

☆ جس مقصد کے لئے جاتا ہو یہ تعویذ لکھ کر بازو پر باندھے۔ ی د ع ب ا ھ م۔

☆ سلام قولا من رب رحیم۔ پندرہ دن مسلسل روزانہ ۸۱۸ مرتبہ۔ ابتداء از چہار شنبہ، باشرائط طہارت وحدت مکان وزمان وغذائے حلال۔

☆ چھ دن کا عمل لا الہ الا اللہ وحدت مکان وغذائے حلال اتوار کو گیارہ ہزار پھر ایک ہزار کا ہر روز اضافہ حتی کہ بروز جمعہ سولہ ہزار پڑھے۔

☆ روزانہ یا حی یا قیوم ۱۷۴ مرتبہ پڑھنے سے کامیابی ہوگی۔

☆ چار رکعت نماز حاجت پڑھے۔

پہلی رکعت میں حمد کے بعد وافوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد.

دوسری رکعت میں حمد کے بعد لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین فاستجبناہ لہ ونجیناہ من الغم وکذلک ننجی المو...

تیسری رکعت میں بعد از حمد حسبی اللہ ونعم الوکیل.

چوتھی رکعت میں بعد از حمد لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

☆ حروف مقطعات قرآنیہ لکھ کر اپنے پاس بطور تعویذ رکھے۔

☆ چالیس دن سورہ مزمل پڑھے ہر روز ۱۱ مرتبہ باشرائط۔

☆ سورہ ھود کو ہرن کے چمڑے پر لکھ کر پاس رکھنا پاس کامیابی کا موجب ہے۔

☆ عمل برائے دولت و کیمیا و جفر در یک مجلس ۱۵۹۵۶: سات دن علیحدگی میں پابندی شرائط وحدت مکان و زمان و طہارت کاملہ بخور عود پہلے یسین ہدیہ امیر المومنین پھر ایک ہزار کھیعص و حمعسق اغنشی آخر میں کھلے دل سے صدقہ دوران ورد ''ال م ل ک'' کاغذ پر لکھ کر نظر م کے سر پر رکھے یا چالیس دن بعد از نماز صبح یسین ہدیہ امیر و باشرائط ورد ۳۹۸۹ برائے عہدہ حکومت و وسعت رزق و کشائش کے لئے ابتداء عمل خمیس یا شب جمعہ سے ہو بخور مناسب ضروری ہے یا چالیس روز باشرائط آیت کی تلاوت اور ال م ل ک میم کی آنکھ پر نظر جما کر ۲۹ بار ورد آیت برائے راوانی دولت روزانہ عمل سے پہلے ایک فاتحہ ہدیہ امیرؑ

☆ یا علیؑ کے ورد کا طریقہ: علامہ نہاوندی سے منقول ہے وقت معین میں اور مکان معین میں باشرائط پڑھیں۔ کوئی بھی حاجت درپیش ہو قربۃً الی اللہ دو رکعت نماز پڑھیں اور سلام کے بعد بلا فاصلہ ۱۰ دفعہ درود شریف اور کلام کئے بغیر اسی جگہ پر اسی حالت میں ایک ہزار پانچ سو ستر دفعہ یا علیؑ کا ورد کریں پھر اپنی حاجت کا ذکر کر کے دس بار پڑھیں اور مسلسل دس راتیں عمل جاری رکھیں جو بھی مشکل ہوگی آسان ہو جائے گی۔ (ان شاء اللہ) (مجرب)

☆ حضرت عباسؑ کے نام کا ورد: نماز جمعہ یا ظہر جمعہ کے بعد کلام کئے بغیر ۱۳۳ بار پڑھے سات دن مسلسل یا کاشف الکرب عن وجه الحسین. اکشف کربی

بحق اخیک الحسین۔

☆ بدھ کی رات شروع ایک ہفتہ مسلسل یا ابا عبد اللہ ابا الفضل پھر سو بار یہ اشعار پڑھے۔

اے ماہ بنی ہاشم خورشید بقا عباسؑ
اے نور دل حیدر۔ شمع شہداء عباسؑ
از درد و غم ایام من رو بتو آوردم
دست بمن مسکین گیر از بہر خدا عباسؑ

ان شاء اللہ ہر مشکل آسان ہوگی۔

☆ امن یجیب المضطر اذا دعاہ ویکشف السوء کا ورد حل مشکلات کے لئے اکسیر کا کام دیتا ہے۔

☆ وسعت رزق: نماز تہجد وسعت رزق کا باعث ہے۔

سورہ یوسف کو لکھ کر دھو کر پی لینا وسعت رزق کا موجب ہے۔

☆ سورہ حجر کو زعفران سے لکھ کر پاس رکھنا وسعت رزق کا موجب ہے۔

☆ صبح و شام سورہ یٰسین کی تلاوت رزق کو بڑھاتی ہے۔

☆ سورہ واقعہ کی بکثرت تلاوت سے رزق میں اضافہ ہوتا ہے۔

☆ جو شخص سورہ جن کی زیادہ تلاوت کرے رزق وسیع ہوگا اور قرضے ادا ہوں گے۔

☆ حضرت پیغمبرؐ سے منقول ہے کہ آیت مجیدہ ومن یتق اللہ تا قدرا چالیس دن پڑھے ہر روز ۱۵۹ دفعہ اور چالیسویں دن ۱۷۸ دفعہ ابتداء عمل یا جمعرات یا جمعہ میں سوموار کرے اور ابتداء میں غسل کرکے پاکیزہ لباس پہنے اور دو رکعت نماز بجالائے ان

شاء اللہ بند کاروبار کھل جائے گا۔ اور رزق فراوانی سے پہنچے گا۔ شروع میں پچیس ایک سو دفعہ درود شریف اور اختتام عمل پر بھی ایک سو دفعہ درود شریف پڑھے۔

☆ آیت مجیدہ قل اللھم مالک الملک ------ تابغیر حساب ۴۱ دن ہر دن ۱۴۱ بار پڑھے ۔۔۔۔ اول وآخر درود شریف کم از کم ایک سو دفعہ پڑھے۔ شروع جمعہ یا اتوار کو ساعت اول میں غسل کر کے پہلے دو رکعت نماز پڑھے سلام کے بعد کسی سے کلام کئے بغیر قبلہ رو باوضو ورد مذکور پڑھے۔ آیت الملک لکھی ہوئی سامنے رکھے اور ورد کے دوران اپنی نظر الملک کی میم پر جمائے رکھے۔

☆ سورہ یوسف کو لکھ کر پاس رکھنا ترقی ومراتب اور وسعت رزق کے لئے موزوں ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حدیث شریف میں آیا ہے کہ پیغمبر اسلامؐ نے فرمایا کہ جو شخص بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھتا یا کہتا ہے تو اللہ کراماً کاتبین کو حکم فرماتا ہے کہ اس شخص کے نامہ اعمال میں چار لاکھ نیکیاں لکھ دیں۔ اور چار لاکھ برائیاں اس سے دور کر دیں۔ ایک حدیث میں ہے کہ جو شخص "بسم اللہ الرحمن الرحیم" لکھے تو اللہ تعالیٰ اس کے پچھلے تمام گناہ بخش دیتا ہے۔

☆ عمل بسم اللہ عامل کو چاہئے کہ سب سے پہلے ترک حیوانات جلالی وجمالی کرے اور گناہوں سے اجتناب کرے۔ عروج ماہ میں نماز صبح کے بعد عمل شروع کرے اور اس کے تین طریقے ہیں۔ ۱ ہزار، ۲ سینکڑہ، ۳ دھائی۔ ہر روز دس ہزار مرتبہ دس دنوں تک پڑھے۔ جب ایک لاکھ ہو جائے تو سینکڑہ شروع کرے۔ ہر روز ہزار بار پڑھے اور پھر دھائی کو اختیار کرے۔ ہر روز ہزار بار پڑھے جب عمل پورا ہو جائے تو ہر روز سو مرتبہ

پڑھ لیا کریں پھر جس مقصد ہی کے لئے پڑھے گا تو وہ فوراً ہی پورا ہو جائے گا۔ (انشاء اللہ)

☆ حدیث میں ہے کہ جب بسم اللہ شریف نازل ہوئی تو اس کی ہیبت سے پہاڑ تھرا گئے۔ جو شخص چاہے کہ دوزخ کے انیس فرشتوں سے (جو اس پر موکل ہیں) نجات حاصل کرے اسے چاہئے کہ بسم اللہ پڑھا کرے۔ اس لئے بسم اللہ کے انیس حروف ہیں۔ اس کے ہر حرف کی برکت سے ہر موکل سے نجات ملے گی۔ حضرت جابر بن عبد اللہؓ سے روایت ہے کہ جب بسم اللہ نازل ہوئی تو بادل مشرق کی طرف روانہ ہوا اور تیز و تند ہوا رک گئی۔ بہتے ہوئے دریاؤں میں ٹھہراؤ آ گیا۔ سرکش جانوروں کے سر جھک گئے۔ شیاطین آسمانوں سے نکال دیئے گئے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ مجھے اپنی عزت و جلال کی قسم، جو بھی خلوص نیت سے کسی مریض پر میرا یہ نام دم کرے گا تو میں اس کو اپنے فضل و کرم سے فوری طور پر کلی شفا عطا کروں گا۔ علماء کا قول ہے جب کسی پر کوئی مشکل پیش آئے تو اسے چاہئے کہ باوضو ہو کر بسم اللہ ۷۸۶ مرتبہ سات دنوں تک پڑھے۔ ان شاء اللہ اس کی وہ مشکل آسان ہو جائے گی اور اس کی حاجت پوری ہو گی۔ جو کوئی نماز صبح کے بعد ایک ہزار پانچ سو مرتبہ بسم اللہ پڑھے گا تو اس کا مقصد پورا ہو جائے گا اور حاجت بر آئے گی۔

☆ رزق میں وسعت کے لئے نماز صبح کے دریا کے کنارے مغرب کے بعد بارہ ہزار مرتبہ پڑھے اور پڑھنے سے پہلے ترک حیوانات ضرور ہونا چاہئے۔

☆ حکام کی خوشنودی، دولت، منصب اور عزت کے حصول کے لئے جمعرات کو پڑھیں اور عشاء کے بعد سونے کی نیت سے بستر پر لیٹ جائیں اور روزمرہ کی نیت کریں اور

بسم اللہ پڑھنا شروع کر دیں۔ یہاں تک کہ پڑھتے پڑھتے سو جائیں، جب صبح ہو اور جمعہ کا دن بھی ہو تو نماز صبح پڑھ کر پھر ایک سو اکیس بار بسم اللہ پڑھیں اور زعفران و گلاب سے بسم اللہ اس طریقے سے لکھیں۔ ب س م ال ل ہ ال ر ح م ن ال ر ح ی م، جو شخص اس پر عمل کرے گا تو وہ لوگوں کی نظروں میں چودھوی رات کے چاند کی مانند ہو گا اور اس کا وقار سب کے دلوں میں ہو گا۔

☆ علمائے کرام فرماتے ہیں کہ جو شخص بسم اللہ کو کاغذ پر ایک سو ایک بار لکھ کر اپنے کھیت یا باغ میں دفن کرے تو وہ کھیت اور باغ ہرا بھرا رہے گا اور اس میں غلہ اور پھل پھول بہت کثرت سے پیدا ہوں گے۔

☆ جو شخص صرف الرحمٰن کو کاغذ پر پانچ سو مرتبہ لکھے اور اس کاغذ پر ایک سو پچاس مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اپنے پاس بحفاظت رکھے تو ہمیشہ تمام مخلوقات کی نظروں میں باوقار اور صاحب عزت رہے گا اور حاکم وقت اس کی بہت زیادہ عزت کرے گا اور وہ اپنی زندگی میں تمام آفات و بلیات اور حادثات سے محفوظ رہے گا۔ لیکن نجاست کی حالت میں اس کاغذ کو اپنے پاس نہ رکھیں اور غسل کر کے پھر اپنے پاس رکھیں کیونکہ نجاست عمل بالکل اثر نہیں کرتا اور متبرک چیزوں کو نجاست میں اپنے پاس نہ رکھیں۔

☆ جو شخص لفظ ''الرحیم'' کو ایک سو نوے مرتبہ کسی کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو وہ جنگ میں گولی اور تلوار کے زخم سے بچا رہے گا اور کوئی حربہ اس کے جسم پر کارگر نہ ہو گا لیکن احتیاط شرط ہے۔

☆ جب کسی ظالم حکمران کے پاس جائیں تو پچاس مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اس پر دم کر دیں وہ رحمدل ہو جائے گا اور اس کی محبت اس کے دل میں پیدا ہو گی اور اس کی

بہت زیادہ خاطر مدارات کرے گا۔

☆ جب کوئی شخص کسی جابر حکمران کے سامنے جائے تو کلمہ کی انگلی سے اپنی پیشانی پر بسم اللہ لکھے۔ حاکم بہت زیادہ مہربان ہوگا لیکن نجات کی صورت میں یہ عمل نہ کرے ورنہ نقصان اٹھائے گا اور رسوائی ہوگی۔

☆ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو ہر روز سات سو چھیاسی مرتبہ چالیس دنوں تک پڑھیں۔ چالیس دن مکمل کرنے کے بعد ہر روز ایک سو بتیس مرتبہ پڑھا کریں۔ پھر جب کوئی مشکل پیش آئے انیس مرتبہ وقت معین پر انیس دنوں تک پڑھا کریں۔ بڑی سے بڑی مشکل بھی حل ہو جائے گی اور یہ عمل بزرگوں کا بارہا آزمودہ ہے۔

☆ علماء فرماتے ہیں کہ جو شخص بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو چھ سو چھبیس مرتبہ لکھ کر تعویذ بنائے اور اس تعویذ کو اپنے پاس رکھے تو تمام مخلوقات کے نزدیک اس کا وقار بلند ہوگا۔

☆ جو شخص سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر پانی پر دم کر کے جس کو بھی پلائے گا اس کی محبت اس کے دل میں سما جائے گی۔ اگر یہ پانی کند ذہن کو پلا دیا جائے تو اس کا ذہن زیادہ ہوگا۔

☆ جب کوئی مشکل پیش آئے تو نوچندے جمعہ طلوع آفتاب کے وقت دو رکعت نماز بہ نیت نقش پڑھے پھر اس نقش کو لکھ کر پڑھے اور موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
| الرحیم | الرحمٰن | اللہ | بسم |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمٰن |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | اللہ |

# برائے آگاہی

کسی دینی یا دنیوی مشکل امر کا حل معلوم کرنے کے لئے بعد نماز عشاء مندرجہ ذیل اسم کی بار بار تلاوت کرکے بغیر بات کئے سو رہے۔ ان شاء اللہ اسی رات آگاہی ہو جائے گی۔ اسم مبارک یہ ہے۔ ''یا علیم''

# ترک شراب و دیگر بری عادت

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

میکائیل ۔۔۔ جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷۹ | ۲۹۱ | ۳۰۳ | ۲۵۱ |
| ۲۹۹ | ۲۵۵ | ۲۷۵ | ۲۹۵ |
| ۲۵۹ | ۳۱۱ | ۲۸۳ | ۲۷۱ |
| ۲۸۷ | ۲۶۷ | ۲۶۳ | ۳۰۷ |

عزرائیل ۔۔۔ اسرافیل

بستم بستم عادت شراب نوشی و دیگر

بری عادت۔۔۔۔۔۔۔۔ترک

شراب نوشی و دیگر بری عادت -

ابدا ابدا ابدا بحق ۱۱۲۴_۱۱۲۴_۱۱۲۴

مندرجہ بالا نقش کی ۱۴ فوٹو اسٹیٹ کروائیں پھر نماز عشاء کے بعد خالی جگہ پر زعفران یا زرد رنگ سے مطلوب کا نام بمعہ والدہ لکھیں اس عمل کے بعد ایک نقش مطلوب کے تکیے میں ڈال

دیں ایک نقش موم جامہ کر کے آپ اپنے بازو پر باندھیں ایک نقش پر پلاسٹک کی تھیلی چڑھ کر
کسی بھاری چیز کے نیچے دبا دیں نقش روزانہ ایک نقش پانی میں گھول کر مطلوب کو پلائیں۔
۳۱ روپے خیرات کریں۔ ہر وقت مریض کا تصور کر کے الہادی پڑھو۔

## حب کے لئے

بروز اتوار قبل از طلوع آفتاب (سورج نکلنے سے پہلے یہ طلسم دو عدد لکھیے۔ ایک کو آگ میں جلا دے اور دوسرے کو باوضو موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ حب شدید پیدا ہوگی۔

وہ طلسم یہ ہے۔

۷۸۶

عادہ الہ

(اس طرف سے جلائے)

الوحا

الوحا الوحا

نام:.............................

والد کا نام:.............................

والدہ کا نام:.............................

پتہ:.............................

.............................

علی حب

نام:.........................

والد کا نام:.........................

والدہ کا نام:.........................

پتہ:.........................

.........................

## برائے حب مجرب

سورۃ العصر۔ روزانہ بعد از نماز عصر ایک سو ایک مرتبہ۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ۔ ایک ہفتہ تک مسلسل پڑھے۔ ناغہ نہ کرے۔ مجرب ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ صرف جائز محبت کے لئے کرنے کی اجازت ہے۔ سورۃ العصر یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْعَصْرِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالْعَصْرِ ۙ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ ۙ اِلَّا الَّذِیْنَ
اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ
وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ

## ہر کوئی سلوک و محبت سے رہے

گھر میں ہر طرح کا سکون اور آپس میں محبت قائم کرنے کیلئے اس نقش کو ہر کھانے و پینے والی شے میں ملا کر گھر کے تمام افراد کو کھلائے اور پلائے گھر میں رہنے والے تمام افراد آپس میں اتفاق اور سلوک سے رہیں گے۔ انشاء اللہ

| | |
|---|---|
| غلبت | الروم |
| الروم | غلبت |
| غلبت | الروم |

## تسخیر مخلوق

اگر کوئی فرد یہ چاہتا ہو کہ دنیا کا ہر انسان کی عزت واحترام کرے تو اس نقش کو نو چندی جمعرات کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھے اور ایک عدد پتھر مرجان کے نیچے کسی چپکنے والی شے سے چپکا کر چاندی کی انگوٹھی میں محفوظ کروا کر اسے اپنے سیدھے ہاتھ والی کسی بھی انگلی میں پہنے اللہ کے حاکم سے جو کوئی بھی اس کو دیکھے گا وہ اس کی عزت واحترام کرے گا لیکن اس صورت میں یہ زیادہ مغرور نہ ہو۔

| | |
|---|---|
| تلك | ایت القران |
| ایت القران | وکتاب |
| وکتاب | مبین |

# شادی کے لئے

جس مرد کی شادی نہ ہوتی ہو وہ تین روز تک متواتر روزے رکھے اور ہر شب کو سوتے سے پہلے اکیس مرتبہ یہ آیت پڑھ لیا کرے۔

والذین یقولون ربنا ھب لنا من ازواجنا وذریتنا قرة اعین واجعلنا للمتقین اماما. اولئک یجزون الغرفة بما صبروا ویلقون فیھا تحیة وسلما. خلدین فیھا. حسنت مستقرا ومقاما.

(الفرقان، آیت نمبر ۷۴، ۷۵، ۷۶)

ہر ماہ میں تین روز تک ضرور عمل کرتے رہیں حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ ایک جمیلہ وحسینہ وصالحہ بیوی عطا فرمادے گا۔



## دیگر

1- بعد نماز مغرب، مغرب کے نفل ادا کر کے سجدہ شکر میں اول و آخر درود شریف کے ساتھ ۱۱۰ مرتبہ "یالطیف" چالیس روز تک بلا ناغہ پڑھے۔ اگر ناغہ ہو جائے تو پھر سے شروع کرے، انشاء اللہ مدعا ملے گا۔

2- صبح کی نماز کے بعد اول و آخر ۵ مرتبہ درود پڑھ کر یہ دعا ۱۲ مرتبہ بارہ روز تک پڑھے۔ نکاح کی صورت پیدا ہوگی۔ اگر نہ ہو تو غلطی تصور کر کے مداومت کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ۗ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۙ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ۗ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ○ (سورۂ آل عمران آیت ۷۳، ۷۴)

## دیگر

یہ عمل گیارہ روز کا ہے اس کو بدھ کی رات سے شروع کیا جائے اور اتوار کی رات کو ختم کیا جائے جس لڑکی کا رشتہ نہ آ رہا ہو۔ وہ بعد نماز عشاء گیارہ ہزار مرتبہ یا معطی پڑھے۔ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کی تلاوت کرے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے اچھا رشتہ بھی ملے گا۔ اور شادی کے اخراجات جو بھی ہوں گے تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے اس کا بھی سبب پیدا ہوگا۔

## دیگر

یہ عمل بے حد مجرب اور آسان ہے۔ بعد نماز عشاء تمام کاموں سے فراغت کے بعد سوتے وقت باوضو ہو کر بستر پر لیٹ جائے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور درمیان میں اکتالیس مرتبہ سورہ اخلاص مع بسم اللہ پڑھ کر دعا مانگ کر سو جائیں کسی سے بات نہ کریں۔

## دیگر

**یا نور کل شیء انت الذی خلق الظلمت بنورہ**

ہر نماز کے بعد اس دعا کو ۳۳ بار پڑھا جائے اور دعا کی جائے۔ لڑکی خود بھی پڑھ سکتی ہے۔ اول و آخر درود شریف تین بار پڑھیں۔

## ہر مقصد کے لئے:

شب بدھ بعد از نماز عشاء قبلہ رخ ہو کر ۱۲۰۰ مرتبہ " یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ " پڑھنا ہر نیک مقصد کے حصول کے لئے موثر ہے۔

## رجوع مطلوب:

اگر کسی وجہ سے کسی لڑکی یا لڑکے کی شادی نہ ہو رہی ہو تو مندرجہ ذیل نقش جمعہ کے دن طلوع آفتاب کے وقت گلاب و زعفران سے لکھے اور لڑکی کے بازو پر باندھ دیں اور ہر روز پانچ مرتبہ سورۃ مقصد پڑھیں۔ انشاءاللہ جلد رشتہ طے ہو جائے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۳۳۷ | ۲۵۳۴۰ | ۲۵۳۴۳ | ۲۵۳۳۰ |
| ۲۵۳۴۲ | ۲۵۳۳۱ | ۲۵۳۳۶ | ۲۵۳۴۱ |
| ۲۵۳۳۲ | ۲۵۳۴۵ | ۲۵۳۳۸ | ۲۵۳۳۵ |
| ۲۵۳۳۹ | ۲۵۳۳۴ | ۲۵۳۳۳ | ۲۵۳۴۴ |

بخت کشائی شادی کے علاوہ اگر شیطانی وسواس دل میں پیدا ہوتے ہوں یا کوئی شخص بد زبان اور بد مزاج ہو اس کو اس نقش شریف کا پلانا از حد مفید ہے۔

# حل المشکلات کے لئے مجرب عمل

تیر بہدف عمل پیش کرتے

ہیں۔اس عمل کے بے شمار فوائد ہیں۔ مثلاً ادائیگی قرض، حصول ملازمت، فتوحات، رزق میں برکت، حل المشکلات کے لئے مجرب المجرب عمل ہے۔

طریقہ: اس عمل کو روزانہ بعد نماز عشاء یا بعد نماز فجر اپنا نام مع والدہ کے اعداد قمری نکال کر پڑھیں۔ اوّل و آخر ۳۱۳ بار درود شریف ضرور پڑھیں۔ عمل کی مدت اکیس دن یا اکتالیس دن کی ہے۔ گزارش ہے کہ اللہ تعالیٰ کامیابی دے تو مجھ حقیر کو تقصیر کو دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔ عمل درج ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ کُنْ فَیَکُوْنَ فَتَبَارَکَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِیْنَ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَا کَفِیْلُ یَا وَکِیْلُ یَابَاسِطُ یَا نَافِعُ یَاغَنِیُّ یَامُغْنِیُ یَاوَهَّابُ یَارَزَّاقُ اُرْزُقْنِیْ رِزْقًا طَیِّبًا وَّاسِعًا بِغَیْرِ حِسَابٍ ط اَللّٰهُمَّ اِکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ وَبِطَاعَتِکَ وَبِحَقِّ اَللّٰهُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

# حاضری مطلوب

نقش تملوح حب اور حاضری مطلوب کے لئے نہایت پُر تاثیر ہے۔
جس کی وجہ سے اُڑتے ہوئے پرندے بھی قدموں میں گر پڑتے ہیں۔ اس کے لئے جلالی و جمالی پرہیز ہے۔ سوا لاکھ اس کی زکواۃ ہے۔ سوا لاکھ نقوش کی گولیاں آٹے میں بنا کر دریا میں پھینکتے جائیں اور ساتھ ساتھ یا تملوح پڑھتے جائیں۔ جب مطلوب کو طلب کرنا ہو۔ بروز جمعہ طلوع آفتاب کے وقت زہرہ کی ساعت میں شنگرف سے ہرن کی جھلی پر دو صورتیں طالب مطلوب کی بنا کر اِن میں نقش لکھ دو لوبان و عنبر کی دھونی دے کر ریشم کے کپڑے میں لپیٹ کر انار کی خرش ٹہنی پر معلق کر دیں۔ ہوا سے ہلتا رہے اِن صورتوں کے نیچے لکھیں: الحبُ فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بنت فلاں کو حاضر کرو حاضر کرو حاضر کرو" العجل الساعة الوحا"

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | و | د | ب |
| د | ب | ح | و |
| ب | د | و | ح |
| و | ح | ب | د |

فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں کو
حاضر کرو حاضر کرو حاضر کرو" العجل الساعة الوحا"
بحق یا تملوخ تملوخث بن الخلوخ ...

یہ نقش حب بتائے گئے تمام کاموں کے لئے ہے اس سے کام لینا عامل کی اپنی فراست کا کام ہے۔ صرف جائز اور شرعی حاجت کے لئے کیا جائے ورنہ نقصان ہوگا۔

# وسعت رزق کے اعمال

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص دو مہینے تک ہر روز سو مرتبہ اس دعا کو پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو مال اور علم کا خزانہ عطا کرے گا۔ دعا یہ ہے (اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مِنْ جَمِیْعِ جُرْمِیْ وَظُلْمِیْ وَاِسْرَافِیْ عَلٰی نَفْسِیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ) جناب رسول خدا ﷺ سے منقول ہے کہ جس شخص کی روزی کا باب تنگ ہو گیا ہو اگر وہ چاہے کہ روزی مجھ کو آسانی سے مل جائے تو لازم ہے کہ صبح و شام میں تین مرتبہ اس دعا کو پڑھے۔ لکھا ہے کہ اس عمل کا اثر یہ ہے کہ عامل کی سات پشت خلق کی محتاج نہ ہو گی۔ اللہ تعالیٰ کی مدد سے وہ دعا یہ ہے۔ (یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا رَبُّ یَا رَبُّ یَا رَبُّ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَسْئَلُکَ بِاسْمِکَ الْعَظِیْمِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِیْ رِزْقًا وَاسِعًا حَلَالًا طَیِّبًا بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ)



## غیبی امداد

اگر ہر طرف سے مشکلات گھیر لیں چارہ کار نظر نہ آتا ہو تو ہر روز سورۃ فتح پڑھیں۔ جب آیت نمبر 7 (واللہ جنود السموت ولارض وکان اللہ عزیزاً حکیما) آئے تو اس آیت شریف کو 300 مرتبہ تکرار کریں اور دعا مانگیں پھر سورۃ مکمل کریں۔

## شادی کیلئے

جس لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو اس کی عمر کے جتنے ماہ بنتے ہوں اتنے تمرے (کھجوریں) لے کر ان سب پر اکتالیس ۴۱ مرتبہ سورۃ رحمٰن اور سورۃ فتح پڑھ کر دم کریں اور نماز جمعہ کے بعد نمازیوں میں تقسیم کریں۔ 7 جمعہ بلا ناغہ کریں غیب سے رشتہ آئے گا جو بہت اچھا ہو گا۔

# بدبختی کی وجہ سے پریشانی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا وَدُوْدُ يَا وَدُوْدُ يَا وَدُوْدُ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۝ لَآ اِلٰهَ
اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝
قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ
وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۝

عشاء کے بعد ایک سو ایک مرتبہ پڑھکر ہاتھوں پر دم کریں اور ہاتھ تین بار چہرہ پر پھیر لیں۔

یہ عمل اکیس روز، چالیس روز یا نوّے دن تک جاری رکھیں۔ جیسے حالات ہوں اس کے مطابق عمل کریں۔

## نقش برائے روزگار

یہ نقش روزگار کے واسطے بازو میں یا گلے میں باندھے اور دوکان کے واسطے بھی مفید ہے۔ ایک صندوق (گلہ - پیسوں کی پیٹی) میں رکھے اور ایک نقش دوکان میں لگائے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۶۴ | ۳۱۶۷ | ۳۱۷۳ | ۳۱۵۷ |
| ۳۱۷۲ | ۳۱۵۸ | ۳۱۶۳ | ۳۱۶۸ |
| ۳۱۵۹ | ۳۱۷۵ | ۳۱۶۵ | ۳۱۶۲ |
| ۳۱۶۶ | ۳۱۶۱ ۰ | ۳۱۶۰ | ۳۱۷۴ |